بھیجکر غلاموں کو آزاد بھی کرایا چنانچہ ایک مرتبہ مجلس امراء نے تین ہزار پونڈ چندہ کر کے دیا تھا۔ اسیطرح سترھویں صدی کے رُبع اول میں دو سو چالیس انگریزوں کو ۱۲ سو پونڈ فدیہ دیکر آزاد کرایا۔ ایڈنبرا کی ایک لیڈی جسکا نام ایلس ہینز تھا ۲۱ سو فرانک دیکر آزاد ہوئی۔ سیرا رپلے نامی ایک اَور لیڈی جو لندن کی رہنے والی تھی ۸ سو دیکر۔ اور ڈنڈی کی دو اَور عورتیں دو سو اور ۱۳۹۰ دیکر آزاد ہوئیں۔ مردوں سے عموماً ۱۵ سو فرانک سے زیادہ نہ لئے جاتے تھے[۵۱]۔ اسکے علاوہ اکثر یورپین غلام موقع پاکر بھاگ بھی جاتے تھے۔ جیساکہ ۱۶۳۹ء میں چار انگریز لڑکے اور قریباً ۷۰ اَور یورپین جنمیں بکثرت مجورکا کے رہنے والے تھے بھاگ گئے تھے۔ لیکن بھاگ کر یا فدیہ دیکر جتنے آزاد ہوتے تھے اُتنے ہی پھر گرفتار ہوجاتے تھے۔ غرضکہ سلسلہ بندھا رہتا تھا۔ اسمیں صرف اہلِ بربری کا قصور نہ تھا بلکہ یورپ والوں کا بھی تھا۔ کیونکہ یہ لوگ ایکطرف تو معاوضہ کی رقمیں طے کرتے۔ اور آیندہ کے لئے عہدنامے لکھتے۔ اور دوسری طرف حملے بھی کرتے تھے۔ چنانچہ ۱۶۵۵ء میں جب انگریزی امیر البحر بلیک ٹیونس سے حسب دلخواہ شرائط صلح طے نہ کر سکا تو ۳۔ اپریل کو پوٹو فارنیا (بندرگاہ فرنیہ) میں بزور شمشیر گُھسگیا۔ اور شاہی بیڑے کو جسمیں ۹ جہاز تھے تباہ کر کے الجزائر آیا اور پاشا کو مجبور کیا کہ تھوڑا سا فدیہ لیکر تمام مسیحی غلام آزاد کر دے۔ کچھ دنوں بعد ارل آف انچیکوئن جو سخت خطرناک اور جنگجو جرنیل تھا اور اُسکا بیٹا لارڈ او برائن دونوں الجزائر

انگریزی لیڈیوں کی گرفتاری اور رہائی۔

انگریز غلاموں کی فراری

انگریزی امیر البحر کا بندرگاہ فرنیہ پر حملہ

ارل آف انچیکوئن اور لارڈ او برائن کی گرفتاری

[۵۱] دیکھو سر آر ایل پلے فئر کی "مسیحی دنیا پر عذاب الیم" صفحہ ۴۴۔

پر حملہ کرنے بھیجے گئے مگر گرفتار ہو گئے اور سات آٹھ ماہ قید رہ کر ۷ سو کرون (ایک کرون پندرہ روپیہ کا) کے بدلے آزاد ہوئے۔

جو جہاز بھیس بدلکر یا صلحائے بربر سے پاس (پروانہ راہداری) خرید کر بحر روم سے گذرتے تھے اُنمیں اکثر کے ملّاح انگریز ہوتے تھے۔ اور چونکہ اُس زمانہ کے بحری سفر کے قواعد کے بموجب یہ ایک جُرم تھا۔ لہذا اہالی جہاز کے ساتھ وہ بھی پکڑ کر غلام بنالئے جاتے تھے۔ اِس طریقہ سے انگریزی غلاموں کی الجزائر میں اِس درجہ کثرت ہوئی کہ ہر چند کہ سنہ ۱۶۹۴ء میں انگریزی قونصل کی رپورٹ[1] کے مطابق کوئی انگریزی غلام آزاد ہونے سے نہیں رہا تھا۔ لیکن جب کچھ دنوں بعد مسٹر بیٹن نامی ایک مستطیع اور فیاض منش انگریز نے ۱۲ ہزار پونڈ سے ایک سرمایہ غلاموں کو آزاد کرنے کے لئے قائم کیا اور یہ خبر رفتہ رفتہ بربر کے بڑے بڑے شہروں میں پہنچی تو وہاں سے صدہا انگریزوں نے درخواستوں کے ذریعہ سے استمداد[1] کی۔

انگلستان کے نجات دہندہ قافلے

انگلستان سے آئے دن جہازوں کے چھوٹے چھوٹے بیڑے بھیجے جاتے تھے ہمدرد اور دلسوز نجات دہندہ قافلہ کی شکل میں سواحل بربر پر نازل ہو کر گورنران الجزائر و ٹیونس سے حجت کرتے تھے۔ ڈرلاتے اور دھمکاتے تھے کہ بردہ فروشی بند کرو۔ غلاموں کی گیر و دار موقوف کرو۔ اور بحر روم سے گذرنے والے انگریزی جہازوں کی تلاشی نہ لیا کرو۔ مگر چونکہ اقوام یورپ خود ان شرائط کی پابندی نہ کرتی تھیں اور

---

[1] لین پول صفحہ ۲۷۰ و ۲۷۲۔

یورپین جہازوں کا فریب

جہازوں کے جھنڈے بدلکر بحر روم سے گذرنا ایک عام رسم تھی اسلئے اہل الجزائر یا ٹیونس مجاز تھے کہ ہر جہاز کی تلاشی لیکر مخالف ممالک کے تاجروں کو گرفتار کرلیں اور اُنکا اسباب لوٹ لیں۔

سر ابرٹ مینسل کا حملہ چالیس انگریزی جہازوں کی گرفتاری۔

سنہ ۱۶۲۱ء میں سر رابرٹ مینسل ۱۸ جنگی جہاز جنمیں ۵ سو بندوقچی اور ۲ ہزار جوان تھے لیکر الجزائر والوں کی گوشمالی کے لئے آئے مگر خود سبق لیکر واپس گئے۔ انکے پیٹھ موڑتے ہی قزاقوں نے ۴۰ انگریزی جہاز گرفتار کئے۔ پھر سر طامس رو بیڑا اُٹھاکر آئے۔ انھوں نے ایک عہدنامہ بھی تحریر کرایا لیکن بالآخر وہ ایک سادہ کاغذ ثابت ہوا جنرل بلیک اور لارڈ سینڈج نے ایک دوسرے کے بعد الجزائر پر چڑھائی کرکے گولہ باری کی مگر کچھ نہوا۔

جنرل بلیک۔ لارڈ سینڈج اور سر طامس ایلین کے ناکام حملے

سر طامس ایلین ایک مضبوط جنگی بیڑا لیکر چار مرتبہ خلیج الجزائر میں داخل ہوئے اور چاروں مرتبہ ناکام واپس آئے۔ انکے آنے کی خبر سُنکر علی پاشا نے اپنے سرداروں سے کہا تھا کہ "کیا یہ لوگ عقل سے خارج ہیں یا نشہ میں ہیں کچھ اسطرح باتیں کرتے ہیں کہ گویا ہمکو مجبور ہی کرڈالینگے اور اپنے ملک کے غلاموں کو فدیہ دیے بدون چھڑاکر لیجائینگے۔ انسے کہدو کہ اپنا راستہ لیں[۱]" اس پچاس برس کے عرصہ میں صرف ایک معتدبہ کامیابی ہوئی۔

ان حملوں کی نسبت گورنر کا خیال۔

سر اسپرگ کا حملہ اور بربری بیڑے کی تباہی

یعنی سر ای اسپرگ نے ایک جنگی بیڑے سے الجزائر پر حملہ کیا اور شاہی بیڑے کو بوجیہ کے قریب بالکل تباہ کرڈالا۔ اس سے اتنا ہوا کہ شاہی فوج کے سرداروں نے غصہ میں اپنے آغا کو قتل کرڈالا اور اُسکا سر گورنر کے

آغا کا قتل

[۱] پلیفر کی "مسیحی دنیا پر عذاب الیم" صفحہ ۹۴۔

سامنے لیجاکر درخواست کی کہ انگریزوں سے صلح کرلیجائے۔ چنانچہ صلح کیگئی مگر صرف

سرجان نار بارو کا حملہ

پانچ سال بعد سرجان ناربارو کو پھر الجزائر پر فوجکشی کرنے کی ضرورت ہوئی۔ یہ

جسقدر جوش میں بھر کر گئے تھے اُسیقدر تحمل ۹۰ ہزار پونڈ بطور فدیہ غلامان دیکر چلے آئے

امیرالبحر ہربرٹ کا حملہ

سنہ ۱۶۸۱ء میں امیرالبحر ہربرٹ نے جو بعد کو لارڈ ٹارنگٹن سے مخاطب ہوئے کئی مرتبہ

الجزائر پر چڑھائی کی لیکن خراج معاف نہ کراسکے۔ اس سے تیسرے سال سرڈبلیو

سوم نے بڑی مشکل سے لڑجھگڑ کر ٹیکس کی طرح یہ حق وصول کیا کہ انگلستان کے شاہی

انگلستان کے علمبردار کی سلامی

علمبردار کو اہل الجزائر ۲۱ توپ کی سلامی دیا کریں۔ سنہ ۱۷۴۹ء میں امیرالبحر کیپیل نے

اور سنہ ۱۷۶۳ء میں انگریزی قونصل جیمس بروس نے انگلستان اور الجزائر کے دوستانہ

انگریزی سفیروں کی کوشش صلح

تعلقات کو مستحکم کرنے کی کوشش کی لیکن نمایاں کامیابی نہوئی۔ بالآخر انگلستان۔

اسپین۔ پرتگال۔ نیپلز۔ مالٹا۔ نے متفق ہو کر سخت تر تدابیر عمل میں لانے کا ارادہ کیا

دول یورپ کا مشترکہ حملہ اور ناکامی

اور سنہ ۱۷۸۴ء میں ایک زورمند بیڑا اکٹھا کرکے غارتگران الجزائر کی گوشمالی کے لئے بھیجا

مگر سخت ناکامی ہوئی جسکی وجہ یہ بیان کیجاتی ہے کہ جہاز چھوٹے تھے اور فوج کارآزما

نہ تھی۔ مگر سچ یہ ہے کہ باربروسہ اور اُسکے اولوالعزم جانشینوں نے اپنی مردانگی اور

دلیری کا وہ سکہ جمایا تھا کہ دول یورپ کو فرداً فرداً اور مجموعتاً اُنیسویں صدی سے پہلے

کبھی یہ بات نصیب نہوئی کہ اہل بربر کی اطاعت کا قشقہ اپنی پیشانی سے دھو ڈالیں۔

ابتداء اُنیسویں صدی میں لارڈ نیلسن بحر روم میں موجود تھا لیکن بربری

غارتگروں کے مُنہ آنے کی اُسے بھی جرأت نہوئی۔ اسیطرح کا لنگوٹ بھی بجز اسکے کچھ

گورنرالجزائر کو ہدیہ

نہ کرسکا کہ ایک معزز سولین کے ہاتھ ایک قیمتی گھڑی بطور نذرانہ گورنر الجزائر کی خدمت میں بھیجکر اظہار ارادت کرے۔ حتیٰ کہ ۱۸۱۲ء میں جب اہل پرتگال اور گورنر الجزائر میں کچھ اَن بن ہوئی اور پرتگیز تاجروں کا دیوالہ نکلنے لگا تو مسٹر اے کورٹ نے جو بعد کو لارڈ ہیٹسبری سے مخاطب ہوئے بیچ میں پڑکر گورنر کو بمنت اس بات پر راضی کیا کہ دس لاکھ ڈالر فدیہ لیکر تمام پرتگیز غلاموں کو آزاد کردے اور آیندہ کیلئے پرتگال کے جہازات اور مضافات پر دست درازی نہ کرے۔ اور شاہ پرتگال اسکے عوض میں

پرتگال کا خراج

۴۲ ہزار پونڈ سالانہ خراج ادا کیا کرے۔ خلاصہ یہ کہ اُنیسویں صدی کا عشرۂ اول بھی اسی کشمکش میں ختم ہوگیا مگر انگلستان کو اہل بربر کی طرف سے جیسا چاہئے اطمینان نہوا۔ بالآخر امریکا کی کامیابی سے انگلستان کا حوصلہ بڑھا اور ۱۸۱۶ء میں لارڈ ایکس موتھ کو سفیر بناکر بھیجا اور یہ ہدایت کی کہ معاملہ کو جسطرح ممکن ہو یکسو کرے۔

ہمارے نزدیک اسمیں کسیقدر قصور انگلستان کا بھی تھا۔ یہ کہ اپنے ساتھ دوسروں سے بھی اہل بربر کا رشتۂ مؤدت قایم کرانے کی کوشش کیا کرتا تھا۔ اور چونکہ مؤدت کے دوسرے معنی تھے بحر روم سے ہر قسم کے جہازوں کو محصول لئے بدون گذرنے دینا اسلئے اہل بربر اسکو بطیب خاطر منظور نہ کرتے تھے۔ چنانچہ اب جو لارڈ ایکس موتھ بھیجا گیا اُسکا بھی یہی مقصد تھا کہ جزائر آئی اونین انگلستان کے ہم پلہ سمجھا جایا کرے۔ گورنر الجزائر نے کچھ خفیف رد و قدح کے بعد منظور کرلیا کہ اہل نیپلز کم محصول ادا کیا کریں۔ اسیطرح اہل سارڈینیا کا محصول بھی گھٹا دیا اور جزائر آئی اونین کو تاجرانہ حقوق

نیپلز اور سارڈینیا کے محصولات میں تخفیف

میں انگلستان کے برابر تسلیم کرلیا۔ پھر لارڈ موصوف نے ٹیونس اور طرابلس میں جاکر
وہاں کے گورنروں سے مسیحی بردہ فروشی کو قطعًا مسدود کردینے کا وعدہ لیا۔ ان میں
ٹیونس کے حالات کی تفصیل خالی از دلچسپی نہوگی۔ ٹیونس کے لٹیروں نے سارڈینیا
والوں کی چند جہازات لوٹ لئے تھے۔ لارڈ ایکس موتھ کو جب یہ معلوم ہوا تو انھوں نے
جوش ہمدردی میں آکر اہل ٹیونس کی گوشمالی کا قصد کیا اور ۱۲ اپریل ۱۸۱۶ء کو حلق الوید
میں لنگر انداز ہوئے۔ اور گورنر کو صاف کہلا بھیجا کہ یا تو مسیحی بردہ فروشی قطعًا مسدود
کرو ورنہ گولہ باری کرکے ہم شہر کو تباہ کردینگے۔ اور مزہ یہ کہ حسن اتفاق سے اسی
زمانہ میں شہزادی کیرولائن[۱] محمود پاشا ٹیونس کی مہمانی سے مسرور الوقت تھی۔ اب
ادھر تو انگریزی افسر نے تننا شروع کیا اور ادھر اہل ٹیونس کشیدہ ہوئے معاملہ دن
بہ دن خطرناک صورت اختیار کرنے لگا۔ شہزادی بیچ میں پڑی لیکن پھر بھی مصالحت
نہوئی۔ لارڈ ایکس موتھ نے شہزادی کی عزت اور جان کا ذرا بھی پاس نہ کیا اور اسکو
لٹیروں کے بادشاہ کے رحم پر چھوڑ دیا۔ نوبت بانیجا رسید کہ شہزادی نے ہر طرف سے
مایوس ہوکر اپنا اسباب حلق الوید کی طرف چلتا کیا۔ تمام انگریزی تاجر جو ٹیونس میں
مقیم تھے اثاثہ سمیت جہازوں میں سوار ہوکر چلدیے۔ ادھر لارڈ ایکس موتھ نے
جہازوں کو ترتیب دیکر بڑھنے کا سگنل دیا۔ ادھر محمود پاشا نے اپنا بیڑا استقبال کے

ٹیونس کو دھمکی

شہزادی کیرولائن کی مہمانی

کیرولائن کی بیچارگی

[۱] پرنس آف ویلز یعنے ولیعہد انگلستان جو بعد کو جارج چہارم کے نام سے تخت نشین ہوا۔ کیرولائن اسکی بی بی تھی۔

لئے بڑھایا۔ اہل ٹیونس میں سخت جوش پھیلگیا۔ کیرولائن بہت پریشان تھی کہ اب کوئی دم میں پاشا کے سپاہی آتے ہیں اور ولیعہد انگلستان کی بی بی کو پابجولاں کرکے لیجاتے ہیں۔ شہزادی کو لارڈ ایکس موتھ کا اسطرح مخل ہونا ویسے ہی سخت ناگوار گذرا تھا۔ مسلمانوں کی فیاضانہ مہمانی۔ پاشا کے چھ گھوڑوں کی گاڑی میں صبح شام سوار ہونا جسکے اردگرد ساٹھ مملوک زرق برق وردیاں پہنکر اور خوبصورت گھوڑوں پر سوار ہوکر حلقہ باندھکر چلتے تھے۔ اور کارتھج کے کھنڈرات کی سیر کرنا ٹیونس کے سرسبز و شاداب حاشیہ کی سیر سے مسرور الوقت ہونا۔ وغیرہ۔ اس قسم کی تفریح نہ تھی جسکو شہزادی کیرولائن جلد بھول جاتی۔ مگر افسوس لارڈ ایکس موتھ کو اسپر ذرا بھی رحم نہ آیا۔ اور عین اُسوقت جبکہ شہزادی گرفتاری اور بیعزتی کے خوف سے کانپ رہی تھی محمود پاشاہی کو اُسپر رحم آیا اور اُسنے کہلا بھیجا کہ آپ ذرہ برابر فکر نہ کریں۔ مجھپر جا ہے جو کچھ گذرے۔ اسلام کے قانون مہمان نوازی کی خلاف ورزی کرنا میرا شعار نہیں۔ باایں‌ہمہ لڑائی کی نوبت نہیں پہنچی۔ ایک معمولی عہدنامہ سے فیصلہ ہوگیا اور یہ قرار پایا کہ حدود ٹیونس میں غلام نہ بکا کرینگے بشرطیکہ انگلستان بھی اپنے مضافات میں بردہ فروشی مسدود کردے[۱]۔

کیرولائن کی ملاقات

کیرولائن سے گورنر کا غایت رحیمانہ برتاؤ

انگلستان اور الجزائر کی مصالحت

یہاں سے لارڈ ایکس موتھ پھر الجزائر آئے تاکہ یہاں کے گورنر سے بھی اسیطرح کا ایک عہدنامہ لکھائے چنانچہ دو انگریزی افسر اس مقصد کے لئے

---

[۱] تاریخ براڈلے صفحہ ۸۵ و ۸۶ [۲] لین پول صفحہ ۲۹۵۔

بھیجے بھی گئے مگر اہل الجزائر نے سفیروں کی بہت بڑی گت بنائی - سر بازار خاک اُڑایا انکو گھوڑوں سے کھینچکر نیچے گرا دیا - اور مشکیں کسکے باندھ دیں - شہر میں تشہیر کیا پھر مسٹر مکڈانل انگریزی قونصل کو قید کر دیا - اور انگریزی رزیڈنسی کو لوٹ لیا[1] - اسی اثناء میں الجزائر کی اطالین رعایا میں بغاوت پھیلگئی - گورنر کو فوجی قوت سے مدد لینا پڑی جسمیں بہت سے باغی قتل ہوئے - انگریزی جرنیل نے دست اندازی کے لئے کافی حجت دیکھکر اس مرتبہ سخت تر تدابیر عمل میں لانا ضروری سمجھا اور ایک بڑا بیڑا اکٹھا کیا جسمیں ۲۵ جنگی جہاز تھے - اُدھر سے اہل ہالنڈ نے اپنا جنگی بیڑا بسرکردگی امیر البحر برن بھیجا - یہ دونوں ۲۷ - اگست ۱۸۱۶ء کو الجزائر میں داخل ہوئے - لارڈ اکیس موتھ نے لڑائی شروع کرنے سے پہلے ایک جہاز کپتان ڈاشوڈ کے ساتھ مسٹر مکڈانل کے خاندان کو لینے کے لئے بھیجا - کپتان نے رزیڈنسی کے سامنے ٹھیرکر اور رات کے وقت ایک چھوٹی سی کشتی لیکر قونصل کے بی بی بچوں کو لانے کا قصد کیا - مکڈانل کی بی بی اور ایک بیٹی تو بخیریت جہاز پر پہنچا دیگئیں - لیکن ایک شیرخوار بچہ اور شاگرد پیشہ جو رہگئے تھے جب اُنکو لانے لگا تو اتفاق سے بچہ رو پڑا - سنتریوں نے الارم دیدیا اور یہ تمام قافلہ گورنر کے روبرو پیش ہوا - اور ہمکو یہ دیکھکر بڑی حیرت ہوتی ہے کہ اُن لٹیروں کے سردار نے جو نہایت قسی القلب اور بیرحم بیان کئے جاتے ہیں ان سب کو چھوڑ دیا اور بچہ کو ایک شاہی کشتی میں بحفاظت تمام اُسکی ماں کے پاس بھجوا دیا[2] -

سفیروں کی توہین اور بیعزتی -

اہل ہالنڈ اور انگریزوں کا حملہ

گورنر کی انسانیت

---

[1] بلے فتر کی "مسیحی دنیا پر عذاب الیم" صفحہ ۲۵۶ [2] لین پول صفحہ ۲۹۰ -

مگر مسٹر مکڈانل بدستور مقید رہے۔

۲۸ کی صبح کو بڑے سویرے انگریزی علمبردار خلیج کے اندر داخل ہوکر بندرگاہ کے عین دروازہ میں لنگر انداز ہوا۔ متحدہ بیڑے کے باقی جہاز اپنے اپنے قرینہ سے پیچھے پیچھے جا ئے گئے۔ ادھر سے شاہی جنگی بیڑا بھی ساحل کے سامنے جمایا گیا اور پیچھے بندرگاہ کے تمام بالائی حصوں پر پشتوں اور سنگین سدوں پر۔ اور آور پیچھے ہٹکر قلعہ کی فصیل و برج پر جابجا اُن توپوں کے دہانے سُوجھتے تھے جو شاید ابھی کچھ دن ہوئے کہ یورپ والوں نے سالانہ خراج میں نذر کی تھیں۔ الجزائر میں عام طور پر جوش پھیلا تھا۔ گورنر رات بھر لڑائی کے اہتمام میں مصروف رہا۔ ٹھیک ۱۱ بجے ساحل سے ایک توپ سر ہوئی جو انگریزی علمبردار کے بالمقابل تھی۔ اور اسکے ساتھ ہی دونوں طرف سے آگ برسنے لگی۔ اور رات کے ۱۰ بجے تک لگاتار برستی رہی۔

جنگ کا خوفناک سین

گولے توپوں سے نکل نکل کر رات کے دامن تیرگی کو دمبدم منقطع کرتے تھے تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا آج تمام ساحل پر جابجا آتشیں ناگنیں قابض ہیں جنکے ہر سانس سے شرارے جھڑ رہے ہیں۔ بم کے گولے ہر طرف سے ہوا میں بلند ہوکر اور ایک ذرا چمک کر پھٹتے تھے تو گمان ہوتا تھا کہ آسمان سے تارے ٹوٹ ٹوٹ کر گر رہے ہیں۔ اِدھر محاصرین کی توپوں کی شدت آتشباری سے ہر جہاز پر کوہ آتش فشاں کا دھوکا ہوتا تھا۔ ۱۱ بجے کے قریب الجزائر کے جہازوں میں آگ لگ گئی اور پھر گدام اسٹیشن۔ تمام بندرگاہ اور ساحل پر ایک خوفناک آتشیں سین پیش نظر ہوگیا۔ ابھی تک

ارضی آفات تھے آسمان کے تیور نہ بدلے تھے مگر اب اُسکے چہرہ پر بھی کدورت آنا شروع ہوئی۔ سیاہ بادل فوجوں کی طرح حرکت کرنے لگے۔ بجلی کی چمک اور گرج مینھ اور آندھی کی شدت سے بحر و بر میں اسقدر تہلکہ مچا کہ گویا وہ قدرتی طاقتیں جو ۱۵۴۱ء میں اہل الجزائر کی طرف سے لڑی تھیں آج انکے خلاف ہیں۔ ہوا کے تھپیڑ اور پانی کے چھینٹوں سے آگ اور زیادہ بھڑک اُٹھی۔ انگریزی توپخانہ نے اسی حالت میں پھر اپنا کام شروع کیا اور اگرچہ ۲ بجے کے قریب الجزائر کی توپیں بالکل مدھم پڑگئیں اور لڑائی بھی ختم ہو گئی لیکن متحدہ بیڑے کو سخت صدمہ پہنچا۔ خاصکر امپرگنبل نامی انگریزی جہاز اور ڈچ بیڑے کے عقب کا ایک جہاز بالکل تباہ ہو گیا[1] ایک انگریزی وقائع نگار لکھتا ہے کہ اس رات کو انگریزی بیڑے نے ۱۱۸ ٹن باروت۔ ۵۰ ہزار گولیاں اور ایک ہزار گولے خرچ کئے تھے۔ ۱۱سو آدمی کام آئے۔ امیر البحر ایکس موتھ سخت زخمی ہوا۔ اور نتیجہ بجز اسکے کچھ نہوا کہ اُسی قدیم عادت کے بموجب حملہ آوروں نے چند شرائط کے ساتھ صلح پیش کی اور اُنھوں نے منظور کر لی۔ یہ کہ آئندہ سے اسیرانِ جنگ بدل لئے جایا کریں غلام نہ بنائے جائیں الجزائر میں جو ۱۶۴۲ یورپین غلام ہیں وہ فوراً آزاد کر دیے جائیں اِسال جو کچھ خراج اٹلی کے مضافات سے وصول کیا ہے وہ بجنسہ واپس کریں۔ آیندہ کے لئے اپنا چال چلن درست رکھیں۔ اور انگریزی قونصل مسٹر مکڈانل کو فی الفور قید سے رہا کر کے حتی الوسع اسکی تلافی مافات کریں۔ گورنر الجزائر نے نہایت خوشی سے اِن سب شرائط

قدرتی حوادث

الجزائر کی ہزیمت

یورپین بیڑوں کا نقصان

صلح اور شرائط عہدنامہ

انگریزی سفیر کی رہائی

[1] پلے فئر کی "مسیحی دنیا پر عذاب الیم" صفحہ ۲۶۹ تا ۲۷۲۔

کو قلمبند کرا کر عہد نامہ پر دستخط کر دیے مگر بایں ہمہ جو پہلے عہد ناموں کا حشر ہوا تھا وہی اسکا ہوا۔ چنانچہ ۶ برس بعد ۱۸۲۴ء میں جب سر ہیری نیل سفیر بنکر الجزائر بھیجے گئے تو "ہموں آتش در کاسہ" کا مضمون تھا۔ اور ۱۸۲۷ء میں ڈنمارک کو ۱۲۵ توپوں کی نذر دینا پڑی۔ ✦

# بارھواں باب

فرانسیسیوں کا حملہ۔ شیر دل عبد القادر کی خونریز کشمکش۔ الجزائر کا الحاق۔ ٹیونس میں فرانسیسیوں کی مداخلت بیجا۔ محمد صادق پاشا کا عہد نامۂ قصر السعید اور خاتمہ

امریکا اور انگلستان کے مسلسل حملوں سے الجزائر کی قوت گو مضمحل ہو گئی لیکن غارتگرانہ جذبات ہنوز اسی شد و مد پر تھے چنانچہ پچھلے محاصرہ سے صرف تین برس کے عرصہ میں شہر اور بندرگاہ الجزائر اسکی سدیں اور دمدمے۔ پہلے سے دوچند مستحکم ہو گئے۔ شکاری کشتیاں بحیرۂ روم میں اسیطرح بیباکانہ دورے کرنے لگیں اور ساحل کے قریب سے صحیح سلامت گذر جانے کے لئے وہی شرطیں پیش ہونے لگیں۔ بایںہمہ وہ طلسم جو بار بروسہ نے برسوں کی عرق ریز محنت سے بنایا تھا ٹوٹ چکا تھا اور ساعت ناگزیر سر پر تھی۔ اپریل ۱۸۲۷ء میں گورنر اور فرانسیسی قونصل کے درمیان ایک خفیف سی بات پر نزاع لفظی کی نوبت پہنچی۔ قونصل نے خلاف مراسم شاہانہ برسر دربار بدزبانی کی۔ گورنر نے غصہ سے بیتاب ہو کر ایک پنکھے کی ڈنڈی سے قونصل کی خوب گت بنائی قونصل نے اسکی شکایت اپنی گورنمنٹ سے کی۔ اور گورنمنٹ نے ایک مضبوط جنگی بیڑا گورنر کی گوشمالی کے لئے بھیجدیا۔ دو برس تک فریقین میں سخت کشمکش ہوا کی۔ اور گو آخیر پر پالا اہل الجزائر ہی کے ہاتھ رہا لیکن مغربی دنیا کی سر برآوردہ سلطنتیں جو

فرانس کی مداخلت

فرانسیسی قونصل اور گورنر میں نزاع۔

پہلا حملہ

عہد نامہ ایکسلا چیپل کی پابند تھیں آمادۂ پرخاش ہوگئیں۔ علاوہ ازیں اثناء جنگ میں اُس زمانہ کی رسم جنگ کے بموجب فریقین نے ایک دوسرے کی رعایا پر خوب دل کھولکر ہاتھ صاف کئے جن سے معاندت کی آگ دونی بھڑک اُٹھی۔ اسپر طرہ

برانگیختگی کے اسباب

یہ ہوا کہ ۱۸۲۹ء میں ایک فرانسیسی سفیر تصفیہ معاملات کے لئے الجزائر آیا۔ گورنر نے اُسکو سخت جواب دیکر ناکام رخصت کردیا اور بندرگاہ سے نکلتے وقت اسکے جہاز پر گولہ باری کی۔ یہ بدسلوکی مراسم سفارت کے خلاف تھی لہذا فرانسیسی گورنمنٹ

دوسرا حملہ

الجزائر کی بساط اُلٹنے کے لئے اُٹھ کھڑی ہوئی اور ۲۶ مئی سنہ ۱۸۳۰ء کو ایک نہایت

غنیم کی قوت

مہیب جنگی بیڑا جو مقدار اور اثر میں چارلس پنجم کے بیڑے سے کہیں زیادہ تھا بسر کردگی امیر البحر ڈوپرے بندرگاہ طولون سے چلتا کیا۔ اسمیں کئی سو قلعہ شکن توپیں۔ وافر سامان جنگ بحری وبری۔ چالیس ہزار پیادے اور کئی رسالے تھے۔ اگرچہ ساحل بربر کی طوفان خیز خاصیت اور پُرپیچ راہ ورسم منزل نے حسب عادت حملہ آورین کی مزاحمت کی مگر فرانسیسی بیڑا بالآخر ۱۳ جون کو الجزائر کی حد نظر میں داخل ہوکر اگلے دن خلیج شیدی فرج میں اطمینان کے ساتھ لنگر انداز ہوگیا۔ پانچویں روز یعنے ۱۹ کی صبح کو فوج جہازوں سے

محاصرہ

اُترکر شہر کی طرف بڑھنا شروع ہوئی۔ اِدھر سے بربری اور عربی قبیلوں نے چھوٹے چھوٹے دستوں میں مرتب ہوکر جابجا مزاحمت کی۔ مگر یہ آہنی دیوار سے سر ٹکرانا تھا سخت نقصان کے بعد پسپا ہوئے محاصرین کی تعداد ۵۰ ہزار سے زیادہ تھی اور

اہل الجزائر کا مقابلہ

الجزائر والوں کی قوت برسوں ڈول یورپ کے تھپیڑے سہتے سہتے نہایت مضمحل ہوگئی تھی

پھر بھی انھوں نے اپنی صدیوں کی آزادی کو اُس میراث کو جو اُلوالعزم عربوں سے سینہ بسینہ منتقل ہوتی چلی آتی تھی۔ ایک آخری خونریز کشمکش کئے بدون ہاتھ سے نہیں دیا۔ فرانسیسی غاصبوں کے گھوڑے انکی لاشوں کو روندروندکر شہر کی طرف بڑھنے پاتے تھے جو شخص جسجگہ مقابلہ کرتا تھا وہیں کشکر ڈھیر ہوجاتا تھا۔ اگر الجزائر والوں کی فوجی طاقت فرانسیسیوں سے تہائی چوتھائی بھی ہوتی تو الجزائر کا محاصرہ آج اُسی نظر سے دیکھا جاتا جس نظر سے کہ ویانا کا محاصرہ دیکھا جاتا ہے جب یہ لوگ باہر بندرگاہ اور میدانوں میں محاصرین کے قدم نہ روک سکے تو بالآخر سمٹکر شہر میں محصور ہوگئے وہ شہر جو اس منحوس صدی کے آغاز سے لیکر آجتک صدہا مرتبہ یورپین توپوں کی زد پر رہچکا تھا۔ ۴ جولائی کو بڑی صبح شہر پر آگ برسنا شروع ہوئی اور شام تک لگاتار برستی رہی۔ اہل شہر نے قلعہ کی فصیل وبروج سے دلیرانہ جواب دیے مگر ۱۵۴۱ء کے معرکہ کی طرح دنداں شکن نہ تھے اخیر کو قلعہ ہاتھ سے نکلگیا۔ مگر ساتھ ہی میگزین کے پھٹنے سے جسمیں محصورین نے چلتے وقت آگ لگادی تھی ہزاروں فرانسیسی کھیت رہے۔ قلعہ کے بعد شہر کی ساعت ناگزیر آئی۔ اہل شہر طوفان زدہ مچھلیوں کی طرح سراسیمہ ہوہوکر کسی خیرالدین اور طرغد کو تلاش کرتے پھرتے تھے گو گورنر نے جہانتک ہوسکا دادِ مردانگی دینے میں دریغ نہیں کیا لیکن ہر چیز کی ایک حد ہوتی ہے جب فصیل وبروج میں رخنے پڑگئے تو ہر طرف سے مایوس ومجبور ہوکر اُسنے بالآخر صلح کا پیام دیدیا۔ اور یہ قرار پایا کہ گورنر اور اہل شہر جان ومال کی حفاظت

ایک تاریخی نظیر

شہر میں قلعہ بند ہونا۔

گولہ باری

قلعہ کی تسخیر

پیام مصالحت

---

۱ لین پول صفحہ ۳۰۲۔

شرائط
عہد نامہ
بارِ عظمت سے سبکدوشی
فرانسیسیوں کی بدعہدی

کی شرط پر شہر اور قلعہ خالی اور سپرد کر دیں چنانچہ ۵ جولائی کی صبح مختصر کو عہد نامہ پر دستخط کر کے اور قلعہ کی کنجیاں فاتحین کو سونپ کر گورنر ہمیشہ کے لئے بارِ عظمت سے سبکدوش ہو گیا۔ شہر پر قابض ہوتے ہی فرانسیسیوں نے بدعہدی کی اور گورنر کو عشیرہ اور متعلقین سمیت اپنے جہاز میں سوار کر کے نیپلز میں لیجا کر قید کر دیا[۱]۔

ایک ریمارک

فرانسیسی دَور کے آغاز پر الجزائر کے قدیم فرمانرواؤں کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے اور اسکے ساتھ ہی تاریخ اقصائے مغرب بھی تمام ہو جاتی ہے۔ لیکن اگر تتمہ کے طریق پر الجزائر کے حالات مابعد ہدیۂ ناظرین کئے جائیں تو گو اُنکے مطالعہ سے رقیق القلب اور رحمدل ناظرین کو حزن اور ملال کے سوا اَور کچھ نہیں ملیگا۔ مگر ساتھ ہی اس بات کا اندازہ بھی ہو جائیگا کہ مسیحی دنیا جو آج ترکوں کے طرزِ حکومت پر نکتہ چینی کرنے کے پیرایہ میں اسلام کے کیرکٹر اور پولیٹکل اصول پر دھبہ لگانے کی کوشش کرتی ہے اُسکی ایک جلیل القدر اور مہتم بالشان قوم کا نیشنل کیرکٹر اور اندازِ حکمرانی کہانتک اچھا تھا۔

تسخیر کے حالات مابعد

ہم تسلیم کرتے ہیں کہ فرانسیسیوں نے فوجکشی اور تسخیر کے وقت اہل الجزائر پر وہ ظلم و ستم نہیں کئے جو اسپین کی کیتھلک گورنمنٹ نے کمبخت اندلسیوں پر کئے تھے۔ کاش مابعد کا طریق عمل بھی یہی ہوتا۔ لیکن افسوس کہ یہ ایک نہایت تلخ حقیقت ہے کہ مغربی

ایک تلخ حقیقت

دنیا میں صدہا برس رحم و عفو سے حکومت کرنے کے بعد جب اسلام معتوبِ زمانہ ہو کر ایوانِ حکومت سے نکلا تو باستثنا چند مقامات۔ اُسکو حریفوں کا ظلِّ حمایت دنیا میں کہیں راست

---

[۱] پلے فیئر کی "عذاب الیم" صفحہ ۳۲۱ تا ۳۲۲۔

فرانس کی دغا

نہیں آیا۔ فرانسیسیوں نے صرف شہر الجزائر کو اس غرض سے لیا تھا کہ اسکو ایک بحری مقام گردانکر غارتگری قطعًا مسدود کریں۔ لیکن اگلے ہی برس مظفر و منصور فوجیں صوبہ کے اندرونی مقامات کی طرف بڑھنا شروع ہوئیں تمام الجزائر تسخیر کر کے ۱۸۸۱؁ء تک صوبۂ ٹیونس کو بھی خونریز تلوار اور غاصبانہ پالیسی کا شکار کر ڈالا۔

الجزائر کے فرمانروا

ان سچاپن[۵] برس کے واقعات کی تفصیل سے پائے قلم میں آبلے پڑتے ہیں مدبر۔ عفو گار۔ اور بندہ نواز سولین کے بجائے۔ الجزائر پر سخت احمق۔ کور عقل اور ناتراشیدہ ملٹری افسروں کی حکومت کا "عذاب الیم" نازل رہا۔ یہ تلوار کی آب بدون پولیٹکل

ظلم آفریں تہدید اور اُسکے نتائج

عوارض کا ازالہ نکر سکتے تھے۔ انکے ظلم آفریں تہدید سے صدہا شریف بیبیوں کو طلاقیں ملگئیں۔ ہزاروں عہد و پیمان ٹوٹ گئے۔ رعایا پر دست تظلم دراز کرنے میں یہ نہ مرد و عورت کا لحاظ کرتے تھے اور نہ بچہ اور بڈھے کا۔ نہ انکو تشدد میں باک تھا اور نہ سیاست میں

اسباب بغاوت

معقولیت۔ نتیجہ یہ ہوا کہ تسخیر کے تیسرے ہی برس تمام صوبہ اس آہنی شکنجہ سے بلبلا اُٹھا اور عربی اور بربری قبیلوں میں یک بیک بغاوت کی آگ بھڑک گئی۔ فرانسیسی گورنمنٹ آئے دن نئے نئے جرنیل بھیجتی تھی جو اپنی نالائقی اور سفاکی کا ثبوت دیکر ناکام چلے جاتے تھے۔ تسخیر اور الحاق تاریخی دنیا کا نہایت معمولی واقعہ ہے۔ لیکن الجزائر کی تسخیر سے فرانس کے دامن تہذیب پر اسقدر گہرا دھبہ لگتا ہے کہ اندلس کے سوا شاید اور کہیں اُسکی نظیر نہیں

سوء تدبیری

ملیگی۔ کاش فرانس کے آہنی پنجہ جرنیل حکومت شروع کرنے کے ساتھ محکوم کے قومی کیرکٹر

[۵] لین پول صفحہ ۳۰۲

کو سمجھنے کی کوشش بھی کرتے۔ اگر ذرا بھی فاتحانہ تحمل۔ فرزانگی اور حسن تدبیر۔ رحم اور انصاف سے کام لیا جاتا تو جو بات چالیس برس کی مسلسل سختیوں کے بعد حاصل ہوئی وہ صرف چار برس میں ممکن تھی۔

بغاوت کے چھوٹے چھوٹے حملوں اور بے ترتیب لڑائیوں سے صوبہ میں ایک طوفان بے تمیزی برپا رہا۔ بوگیڈ۔ پیلیشیر۔ کانروبرٹ۔ سینٹ ارناڈ۔ سیکماہن۔ جیسے فرانسیسی جرنیلوں نے ناحق خون بہانے۔ لوٹنے اور جلا دینے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ اور اگر کسی قوم کی مردانہ جسارت۔ استقلال اور اُلوالعزمی ہمکو حیرت و استعجاب میں ڈالتی ہے تو وہ عربی اور بربری قبائل تھے۔ مانا کہ قضا و قدر سے لڑنا عقلمندی نہ تھا لیکن جس دلیری اور جانبازی سے اُنھوں نے اپنے سے دس گُنی قوت کا مُقابلہ کیا ہمکو مجبوراً اسکا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔ اُنھوں نے فرانس کی عظیم الشان فوجوں کو شکستوں پر شکستیں دیں۔ بڑے بڑے شہر اُنسے چھین چھین لئے اور اسقدر آڑے ہاتھوں لیا کہ کارآزما جرنیلوں کے چھکے چھوٹ چھوٹ گئے۔ اور فرانسیسی ایوان حکومت جڑ سے ہل ہل گیا۔ لیکن ان شہر آشوبیوں کا باعث کون تھا؟ اہل الجزائر؟ ہرگز نہیں۔ بلکہ خود فرانس۔ اسلئے کہ اگر سب سے پہلا فرانسیسی جرنیل کلاسل ذرا بھی مذاق ملکداری رکھتا تو لوگ رفتہ رفتہ اس جدید انقلاب کو بطیب خاطر گوارا کر لیتے لیکن افسوس کہ اس کورعقل شخص نے اپنے جابرانہ طریق عمل سے ہر طرف مخالفت کی آگ بھڑکا دی اہل ملک کے دلوں کو جوش انتقام سے بھر دیا۔ اور فاتح و مفتوح کو ایک دوسرے کے

عربوں کا استقلال اور شجاعت

شہر آشوبیوں کا اصلی سبب

خون کا پیاسا بنا دیا[1]۔

ان خانہ جنگیوں کا رگیولیٹر الجزائر کا ایک مشہور و معروف ہیرو تھا یعنی عبد القادر

عبد القادر اور اُسکے مختصر حالات زندگی

یہ شہر مسقارا کے ایک قدیم شریف خاندان سے تھا جسکے ممبر الجزائر میں ہمیشہ سے دینی پیشوا چلے آتے تھے۔ عبد القادر خود بھی فقیہ۔ پکا دیندار۔ اور حاجی تھا۔ اسمیں تمام باتیں قدیم عربوں کی سی تھیں۔ مہمان نواز۔ فیاض منش۔ راستباز۔ آزادرو۔ اور مزید بریں فن سپہگری میں پورا مذاق رکھتا تھا۔ اعلیٰ درجہ کا شہسوار اور دلیر معرکہ آرا۔ اور ان سب سے بڑھکر قوم پرست اور جاں نثار ملک تھا۔ چونکہ عبد القادر بچپن ہی سے ہونہار تھا اور تمام عربی قبائل میں خاص نظر سے دیکھا جاتا تھا اسلئے گورنر الجزائر اُسکے درپے تخریب ہوگیا اور یہ تھوڑی سی عمر میں ترک وطن کر کے مصر کی طرف چلا گیا۔ چوبیس برس کی عمر میں جب عبد القادر پھر وطن آیا تو اُسنے دیکھا کہ بساط اُلٹ گئی ہے ملک پر ایک غیر قوم قابض ہے اور اُسکے ہموطن سخت مایوس ہیں۔ اُسکا اور اُسکے باپ دادا کا نام ملک میں طلسمی اثر رکھتا تھا چنانچہ اُسکے آتے ہی تمام قبیلے ایک مقناطیسی قوت سے اُسکی طرف کھنچ گئے۔ اور جب اسطرح اُسکی قوت بڑھتے بڑھتے ایک اوسط درجہ کی ریاست کے ہم پلہ ہوگئی تو فرانسیسیوں نے دفع الوقتی کے طور پر ۱۸۳۴ء میں اُسکو مسقارا کا خودسر حاکم تسلیم کرلیا۔ مسقارا میں حاکم عبد القادر نے ایک بڑے جنگ کی تیاری شروع کی اور صرف ایک سال کے عرصہ میں اپنی جنگی قوت کو اسقدر مستحکم کرلیا کہ جب ۱۸۳۵ء میں فرانسیسیوں سے حسب عادت

کیریکٹر

ترک وطن

معاودت

صوبہ مسقارا کی حکومت

استحکام قوت

[1] لین پول صفحہ ۳۰۴۔

فرانسیسیوں کی نوبکشی اور ہزیمت۔

ایک پولیٹکل حیلہ نکالکر مسقارا پر حملہ کیا تو انکو اسی نام کے دریا پر سخت نقصان اُٹھاکر پسپا ہونا پڑا۔ پھر ۱۸۳۶ء میں اسنے فرانسیسیوں کی ایک ٹڈی دَل فوج کو مطیحہ کے میدان

مطیحہ کا میدان

میں ایک اَور شکست دی۔ اس روزافزوں ترقی سے ڈرکر بیس ہزار کی ایک اَور تازہ فوج مسقارا کا قلع قمع کرنے کے لئے بھیجی گئی مگر اسکو بھی عربی سردار کا لوہا ماننا پڑا۔ پھر تو عبد القادر کی دلیری اور کاردانی کا ہر طرف شور مچگیا حتّٰی کہ ڈیوک آف ولنگٹن بھی حیرت و استعجاب کیے بدون نہ رہ سکا۔ فرانسیس ہر مرتبہ حملہ کرتے تھے اور ہر مرتبہ ہزیمت اُٹھاتے تھے۔ تمام شہر اور قلعے ایک دوسرے کے بعد ہاتھ سے نکلگئے اور اخیر کو دو تین مقامات کے سوا در وبست صوبۂ الجزائر پر عبد القادر قابض ہوگیا۔ اسوقت کی

عبد القادر کا عروج

حالت دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ گویا قدرت نے اہل الجزائر کی تمام پچھلی خطائیں معاف کرکے پھر ایک مرتبہ باربروسہ کو بھیجدیا ہے۔ لیکن افسوس کہ الجزائر کے زوال کا فتوٰے لکھا جاچکا تھا۔ باربروسہ کے بلند کیے ہوئے ایوانِ حکومت کی بنیادیں ہل گئی تھیں۔

فتوائے زوال

اور یہ عروج کی سی کیفیت صرف ایک ٹمٹماتے ہوئے چراغ کا سا سنبھالا تھا چنانچہ ۱۸۴۱ء کے اخیر میں فرانسیسی گورنمنٹ نے اسّی ہزار سپاہیوں کا ایک ٹڈی دَل بسرکردگی مارشل بوگیڈ

آخری ایلغار

بھیجدیا۔ یہ گویا سنگ آمد و سخت آمد کا مضمون تھا۔ عبد القادر کیا بوناپارٹ سا اولو العزم جرنیل بھی اِس خدائی قوت کا جنگ آزمایانہ تدابیر سے مُقابلہ نہ کرسکتا تھا اور نہ کرسکا۔ مارشل پوری قوت سے ہر شہر پر طوفان کی طرح جھکتا تھا اور اُسکو پامال سفاکی کرکے

الجزائر کی فتح

---

۱؎ لین پول صفحہ ۳۰۵ و ۳۰۶

تقیدمہ کی تسخیر

دوسرے شہر کا رخ کرتا تھا حتّٰی کہ عبد القادر کا پایۂ تخت تقیدمہ بھی تباہی سے نہ بچ سکا
شہروں پر شہر اور قبیلوں پر قبیلے مطیع ہونے لگے ۱۸۴۱ء میں مسقارا بھی مسخر ہوگیا۔
مگر عربی جرنیل نے اطاعت قبول نہ کی اور وہاں سے نکلکر مراکو میں چلا گیا۔ اور مراکو سے

عبد القادر کی آخری کشمکش اور ہزیمت

۱۸۴۳ء میں اور پھر ۱۸۴۵ء میں متواتر دو مرتبہ فوجیں لیکر پلٹا لیکن کامیابی نہوئی۔
۱۸۴۴ء سے ۱۸۴۷ء تک پورے تین برس الجزائر پر قیامت نازل رہی۔ خاصکر جرنیل
پیلیشیر نے بڑے بڑے وحشیانہ ظلم کئے۔ اور پانسو مرد و عورت بچوں اور بوڑھوں کو جو قتل عام

مظالم

سے بچکر کوہستانی غار میں جا چھپے تھے دھوئیں سے گھونٹکر مار ڈالا۔ جب عبد القادر نے
دیکھا کہ تمام تدبیریں الٹی پڑتی ہیں۔ قومی ادبار روز بروز بڑھتا جاتا ہے۔ مایوسی کے سوا کوئی

صلح

شکل نہیں۔ تو ناچار صلح کرلی۔ اور ۱۸۴۷ء میں اس شرط پر اپنے تئیں ڈیوک آمیل کے حوالہ
کردیا کہ اسکندریہ یا نیپلز میں چلے جانے کی اجازت دیجائے۔ لیکن عہد کی پابندی فرانس کے
قومی قانون کی شرط نہیں۔ ڈیوک نے اس نامور شخص کو فرانس کے قیدخانہ میں پانچ

عہد شکنی

برس تک قید رکھا اور طرح طرح کی اذیتیں دیں۔ آخر لوئیس نپولین نے اتفاقاً یہ حالات سنکر

عبد القادر کی موت

ترس کھایا اور اسکو رہا کرکے بروسہ میں چلے جانے کی اجازت دیدی۔ تیس برس اسیطرح
ادھر ادھر دھکّے کھانے کے بعد عبد القادر ۱۸۸۳ء میں دمشق میں مرگیا۔ ناظرین کو یہ پڑھکر
حیرت ہوگی کہ وہی عیسائی جنھوں نے اسکی صدیوں کی قومی آزادی کو پامال سفاکی۔ اسکے
ہزاروں برادرانِ اسلام کو تہ تیغ۔ اور خود اسکو خانہ برباد اور جلاوطن کردیا تھا۔ اس نامور اور
سچے شجاع نے مرتے مرتے بھی انکی خدمت سے دریغ نہیں کیا اور دمشق کے سنہ ۱۸۶۰ء

کے قتل عام میں انگوٹھی مددوی۔[۱]

بغاوت کا فوری انسداد

گو عبد القادر گرفتار اور قید ہو گیا تھا مگر آتش بغاوت اُسی شدّ و مدّ پر تھی۔ عربی قبائل رہ رہ کر بغاوت کرتے تھے۔ گرتے تھے اور پھر سنبھلکر مقابلہ پر کھڑے ہوجاتے تھے لیکن ہر مرتبہ فرانسیسی جرنیلوں کے پامالِ ظلم ہوتے تھے۔ آخر جب لوئس نپولین ۱۸۶۵ء میں الجزائر آیا تو اُسنے عربی قبیلوں کو اطمینان دلایا کہ شخصی جاگیرات اور ریاستوں میں گورنمنٹ کسی قسم کی دست اندازی نکریگی تب کہیں جاکے ملک کو تسکین ہوئی۔ لیکن یہ حالت نپولین ہی تک قایم رہی چنانچہ اسکے برطرف ہوتے ہی فرانس کی گورنمنٹ میں ضعف آگیا۔ قبیلوں پر پھر وہی ظلم ہونے لگے اور اُنھوں نے پھر وہی سرکشی اور طغیانی اختیار کی۔ اور جوش سے مبہوت ہوکر اپنے پہاڑی مقامات سے بلائے بے درماں کی طرح فرانسیسیوں پر آپڑے۔ اِدھر جنرل ڈوریو نے پھر وہی خون آشام تلوار ہاتھ میں پکڑی اور پھر وہی قتل عام اور غارتگری شروع ہوئی۔ اور پانچ برس تک الجزائر ایک ظلمتکدہ بنا رہا۔ آخر کار جب ۱۸۷۰ء میں فرانس کا پولیٹیکل اسٹیج منقلب ہوا اور جمہوری گورنمنٹ قایم ہوئی اور الجزائر میں انگھڑ سپاہیوں کے بجاے مدبر اور تہذیب یافتہ سولین بھیجنا شروع ہوئے تب کہیں جاکر ملک میں امن ہوا۔ شروع سے آخر تک فرانسیسیوں کے پچاس ہزار آدمی کھیت رہے۔

سرکشی

فرانس کی پالیسی پر ایک سرسری نظر۔

جب الجزائر میں فرانس کا دخیل ہوا تو برٹش گورنمنٹ نے عہدنامہ ایکسلاچیپل کے مطابق اُس سے بازپرس کی تھی۔ اور اُدھر سے یہ جواب ملا تھا کہ صرف شہر الجزائر پر براے

[۱] لین پول صفحہ ۳۰۰ اور تاریخ مارگن۔

چند سے قبضہ کیا جاتا ہے تاکہ مسیحی دنیا کو "عذاب الیم" سے نجات ملے۔ لیکن اسکے تھوڑے ہی دن بعد مستقل اور دائمی قبضہ کا اعلان دیکر فرانس نے فوجی حکومت قایم کرلی۔ پھر بھی اس بات کا یقین دلایا کہ فرانسیسی مداخلت صوبۂ الجزائر کی حدود سے متجاوز نہو گی۔ لیکن افسوس کہ زبان سے اقرار کرکے پھر جانا اور اطمینان دلاد لاکر آشفتہ کرنا یورپ کا قدیم شعار ہے آج ۱۹۰۵ء میں چین میں جو غاصبانہ انداز روس کا ہے۔ وہی بیس برس پہلے فرانس کا طریق عمل بربر میں تھا۔ اور ابھی تک ہے۔

ٹیونس میں مداخلت بیجا

الجزائر پر قابض ہوکر بھی فرانس کی حرص بیجا کو تسکین نہوئی۔ ۱۸۸۱ء میں اسکا غاصب ہاتھ رفتہ رفتہ ٹیونس کے عنانِ حکومت کی طرف بڑھنا شروع ہوا۔ حالانکہ ٹیونس میں کوئی معقول وجہ دست اندازی نہ تھی۔ لیکن جہاں پرخاش کے لئے کوئی معقول حجت نہیں ہوتی وہاں یورپ کے مدبر پولیٹکل حجت نکال لیا کرتے ہیں چنانچہ ایم تھیوڈور روسٹن نے اسی قسم کی حجتوں سے ٹیونس کے ایوانِ حکومت کے گرد جال تننا شروع کیا۔ اور ترکی گورنر محمد الصادق کو ایسی شرائط کا پابند کرنا چاہا جو بابعالی کے شاہانہ حقوق کے لیے مضر تھیں۔ گورنر نے اس سے انکار کیا اور اسکا وہی نتیجہ ہوا جو قدرتی طور پر ہونا چاہیئے۔ اگر ایک تیز نوکیلا فولادی برما کسی نرم لکڑی پر مسلسل اور بے روک چلتا رہے تو انجام کار لکڑی میں رخنہ پڑ جائیگا۔ اسیطرح اگر کوئی زبردست مگر بے اصول گورنمنٹ کسی زیردست مگر مستقل ریاست پر اپنی غاصبانہ پالیسی کا عمل چپکے چپکے جاری رکھے۔ اور کوئی ہمسر طاقت مزاحمت نہ کرے تو بالآخر اُسکو لے ڈالیگی ٹیونس کا بھی یہی حشر ہوا۔ مواد تو پہلے سے نضج پا رہا تھا

نو چلنے کا حیلہ

الصادق کی معذرت

گورنمنٹ فرانس کا جواب

ٹیونس کا حشر

ٹیونس میں بغاوت

سنہ ۱۸۸۱ء میں صوبۂ مذکور کے اُن سرحدی اضلاع میں جو الجزائر سے ملتے تھے کچھ خفیف سی شورش ہوئی اور ایم اوسٹن اپنی پوری فوجی قوت لیکر فی الفور ٹیونس پر چڑھ گیا۔ مظلوم محمد الصادق نے ہر چند یقین دلایا کہ "فساد فرو ہوگیا ہے۔ اب آپ کی دست اندازی کی ضرورت نہیں" اخیر پر دول یورپ سے فریادیں کیں۔ لیکن ایک پیش نہ گئی۔ برٹش گورنمنٹ نے گو فرانس سے باز پرس کی مگر اُدھر سے وہی ڈپلومیٹک جواب ملا کہ "الجزائر اور ٹیونس کے درمیانی اضلاع میں جو لڑائی چھڑنیوالی ہے اُس سے صرف یہ مقصود ہے کہ ٹیونس کے سرکش قبیلے جو آئے دن الجزائر کی سرحد پر ترکتازیاں کرتے رہتے ہیں اُنکی قرار واقعی سرکوبی کیجائے۔ محمد الصادق کے نیم خودمختارانہ حقوق اور صوبۂ ٹیونس کے حدود کا ہر طرح لحاظ رہیگا" اور مزہ یہ کہ لارڈ گرنیول وزیر دول خارجہ اس جواب پر نازاں ہی رہے اور فرانسیسی فوجیں ٹیونس کی طرف بے تکلّف بڑھکر ۲۶۔ اپریل تک کیف اور تبارکہ پر قابض ہوگئیں جھیل بزرطہ پر فرانسیسی جھنڈا لہرانے لگا۔ جرنیل بریرٹ نے تمام علاقہ آگ اور تلوار سے برباد کرکے اور گورنر کے محلسرا پر گولہ باری کرکے ۱۲ مئی کو عہدنامہ قصر السعید پر جبراً دستخط کرا لئے[1]۔

اگرچہ محمد الصادق اور اسکے انتقال پر سیدی علی دونوں ایم اوسٹن کے ہاتھ میں کٹھ پتلی بنگئے۔ لیکن اہل ٹیونس نے اطاعت قبول نہ کی۔ اور تمام جنوبی اضلاع میں کُھلی بغاوت پھیلگئی۔ اور کچھ دنوں وہ طوفان بدنظمی برپا رہا کہ فرانسیسی منتظم مایوس ہوکر

---

[1] مسٹر اسے ایم براڈلے کی تاریخ ٹیونس میں نہایت تفصیلی حالات درج ہیں۔

فرانسیسیوں کے مظالم

بیٹھ رہے۔ لیکن پھر کچھ سنبھلکر اُٹھے اور سفاکس پر بلائے بیدرمان کی طرح ٹوٹ پڑے۔ شہر پر بیدریغ گولہ باری کی۔ گھروں کو لُوٹ کر جلا دیا۔ یا سرنگیں لگاکر گھر والوں سمیت باروت سے اُڑادیا۔ کوچہ و بازار مذبح سے بدتر بنگئے۔ اخیر پر اہل سفاکس کی آتش انتقام بھی بھڑک اُٹھی اور اب دونوں طرف سے مظالم شروع ہوئے۔ فریقین نے وحشی درندوں کی طرح ایک دوسرے پر رہ رہ کر حملے کیے۔ سیکڑوں ہزاروں بیگناہ مردوں عورتوں کو ذبح کرڈالا۔ قلعبند چوکیوں سے باہر تمام علاقہ تلوار کا کھیت۔ بیرحم لٹیروں کا جولانگاہ۔ اور میدان قیامت کا نمونہ بنگیا۔ مگر اگلے برس ٹیونس والوں کی خوش نصیبی سے گورنر اوسٹن واپس بُلالیا گیا۔ اُسوقت سے کسیقدر امن ہے۔ ایم ہنری ڈی راجیفورٹ نے بغاوت کے خاتمہ پر اپنی رپورٹ میں درست لکھا تھا کہ ” فرانسیسیوں نے ٹیونس کی مہم کو ایک بات سمجھا تھا مگر یہ غلط فہمی تھی۔ ٹیونس کی فتح حقیقت میں کُھلی رہزنی اور خُونریزی تھی۔ اہل ٹیونس اسکو کبھی نہ بھولینگے “

زشرح قصۂ من رفتہ خواب از چشم خاصاں را
شب آخر گشتۂ و افسانہ از افسانہ میخیزد

حامد علی صدیقی سہارنپوری

بقلم احقر العباد غلام رسول کاپی نویس پنجابی غفرلہٗ

# ضروری اطلاع

اقصاے مغرب کا حق تالیف پانچ برس کے
واسطے مطبع روزانہ اخبار دہلی نے خرید لیا ہے۔
اِس عرصہ میں اصل مؤلف کو کتاب ہذا کے
بجنسہ یا کسی تغیّر و تبدل سے خود چھاپنے یا کسی
کو اجازت دینے کا حق نہیں ہے۔جس کسی کو خریداری
منظور ہو دفتر روزانہ اخبار دہلی سے طلب کر لے۔

مینجر روزانہ اخبار
مقام دہلی

# محاربہ فرانس و پرشیا

جسکو

محمد مصباح الدین خلف حافظ محمد یوسف صاحب رئیس قلعہ رہتک و مالک موضع
بھینسوال تحصیل پانی پت ضلع کرنال نے ایک انگریزی تاریخ سے برائے واقفیت عام
اردو میں ترجمہ کرکے شایع کیا

سنہ ۱۸۹۸ء

روزانہ اخبار پریس دہلی میں ۱۳۱۶ھ بحسن اہتمام منشی میر محمد
صاحب مینیجر طبع ہوکر شایع ہوئی

طبع اول ایکہزار جلد

قیمت فی جلد ایک روپیہ عہ علاوہ محصول ڈاک




یہ ناچیز ترجمہ جب مرتب ہو چکا تو مجکو خیال ہوا کہ کسی ایسے نامور اور مربّی علوم و فنون کے نام کے ساتھ اسکو منسوب کیا جاوے جو بلحاظ اس خصوصیت کے شہرۂ آفاق ہو

بناءً علیہ

یہ حقیر ترجمہ

محض ازراہ عقیدت مستمندانہ وخلوص محبّت غائبانہ عالی جناب مستطاب معلّے القاب نواب علی یار خاں بہادر مؤتمن جنگ عماد الدولہ عماد الملک مولٰنا سیّد حسین صاحب بلگرامی ڈایرکٹر سر رشتہ تعلیمات ریاست حضور نظام دکن دام اقبالہ کے نام نامی کے ساتھ صرف جناب موصوف کے عام شہرت فضائل و برگزیدگی اخلاق کے باعث معنون اور منسوب کیا جاتا ہے

مصباح الدین احمد

# فہرست مضامین جنگ فرانس و پرشیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ

اللہ تعالیٰ بطفیل اپنے حبیب پاک کے میرے والد ماجد کو صد و سی سال کی عمر عطا فرمائی اُنہوں نے مجھ کو زمانہ حال کی ضرورت کے موافق بڑی محنت وجانفشانی سے تعلیم دلائی۔

میرے والد معظم جس وقت میر منشی ریاست ٹونک المخاطب بہ دبیر الملک تھے میں ہیچمدان چند سال تک پرائیویٹ سکرٹری ہز ہائینس نواب صاحب بہادر ٹونک کا رہا اُس وقت سے ابتک میں اپنی تعلیم انگریزی اور معلومات تجربہ کو بڑھاتا رہا۔ ایک روز والد بزرگوار نے مجھ خاکسار سے یہ ارشاد فرمایا کہ اگر کسی تاریخ انگریزی کتاب کا ترجمہ عام فہم سلیس اُردو زبان میں کرو تو اصحاب اُردو خواں کو اُس کے مطالعہ سے بڑا فائدہ اور اُس کے مضامین سے عام واقفیت حاصل ہوگی میں نے بموجب ارشاد آنجناب کسی عمدہ کتاب کو ترجمہ کے لئے تلاش کیا۔ انقلابات وتغیرات زمانہ پر لحاظ کرکے مجھ کو کوئی کتاب اس جنگ فرانس و پرشیا سے بہتر ترجمہ کے لئے پسند نہ آئی۔ یہ جنگ ان ہر دو ممالک میں ۱۸۷۰ء و ۱۸۷۱ء میں ہوئی تھی بلحاظ اُس کثرت فوج کے جو میدان کارزار میں لائی گئی اور اُن بڑے واقعات مختلف لڑائیوں کے جو اس معرکہ میں ہوئیں یہ ایک ایسی عظیم الشان جنگ ہوئی ہے کہ اگر تمام دنیا کی تاریخ کے ورق گردانی کی جائے تب بھی اس جنگ کی نظیر بہت ہی کم ملے گی اس مشہور عالم جنگ میں پرشیا ۱۰ لاکھ اور فرانس ۱۵ لاکھ فوج میدان کارزار میں لایا فاتحان نے پانچ لاکھ سے زائد اسیران جنگ گرفتار کئے ۲۴ جنگ اور ۱۵ چھوٹے چھوٹے معرکے اس جنگ کے دوران میں واقع ہوئے فرانس کے ۲۴ قلعے جنمیں دنیا کا سب سے پہلا بنا ہوا قلعہ یعنے پیرس کا قلعہ بھی شامل تھا فتح کئے گئے اور بیشمار سامان جنگ اور توپیں اور بندوقیں اور

نشان و جھنڈے وغیرہ وغیرہ مال غنیمت فاتحان کے ہاتھ لگا مزید براں تقریباً تین ارب ۵۳ کروڑ ۴۳ لاکھ ۵۰ ہزار روپیہ خرچہ جنگ علاوہ اُس ملک مفتوحہ کے جو کہ دوام کے لئے سلطنت جرمن میں شامل ہو گیا اور جسکی آبادی ۱۵۹۰۱۴۵ کی ہے سلطنت فرانس کو ادا کرنا پڑا نپولین شہنشاہ فرانس نے معہ اسی ہزار فوج مسلح کے اپنے تئیں سپرد کر کے شاہ پرشیا کے قدموں پر اپنی تلوار رکھدی اس جنگ کے واقعات مثل قصہ کے پیچ در پیچ ہیں اس کے مطالعہ سے بڑی عبرت اور خداوند تعالےٰ کی قدرت نظر آتی ہے کہ ادھر چند ہی روز میں ایک شاہ کا نام اوّل درجہ کے شہنشاہوں کی فہرست میں اُس کے حکم سے بڑھا کر لکھا گیا اور ادھر ایک زبردست سلطنت کے شہنشاہ کا درجہ ذلت و گمنامی سے بدل کر شہنشاہی تاج اُس سے چھین لیا گیا سچ ہے وہ چاہے جسکو عزت دے چاہے جسکو ذلت دے

یہ کتاب دلپر بڑا اثر پیدا کرتی ہے اور حقیقتاً بڑا ہی عبرتناک سچا فسانہ ہے۔

یکم نومبر ۱۸۹۸ء
مطابق
۱۶ جمادی الثانی ۱۳۱۶ ہجری قدسی

نیازمند محمد مصباح الدین متوطن قلعہ رہتک
خوش باش شہر پانی پت
شہر پانی پت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تمہید

آغاز سنہ ۱۸۷۰ء میں یورپ کی کل سلطنتوں کی گورنمنٹوں میں کسی قسم کا عناد اور فساد نہ تھا اور تمام ملکوں میں دوستانہ تعلقات تھے۔ اہنیت اور اتحاد کل بر اعظم میں پھیلا ہوا تھا۔ ایسے پرامن زمانہ کی خوشنما تصویر میں ایک تاریک دھبہ نظر آتا تھا اور یہ ملک ہسپانیہ تھا۔ سنہ ۱۸۶۸ء میں ہسپانیہ والوں نے اپنے فرمانروا ملکہ اسابلا کو معزول کر دیا تھا اور یہ ملکہ اسپین سے بھاگ کر کسی دوسرے ملک میں چلی گئی تھی۔ اُس وقت سے اسپین میں طوائف الملوکی ہو رہی تھی۔ سازشوں کا بازار گرم تھا۔ ایسے پُرآشوب زمانہ میں انتظام ملک کے واسطے جو گورنمنٹ قایم ہوئی اس میں ہر شخص کی یہ خواہش تھی کہ مجھ کو ہی سرکاری عہدہ ملے اور نہ ملنے پر فساد اور شورش مچا دی جاتی تھی یہاں تک کہ اگر موقعہ ملجاتا۔ تو حریف عہدہ دار کو قتل کرنے سے بھی دریغ نہ کیا جاتا تھا[1]۔ ایسے پرخطر زمانہ میں اسپین کی بادشاہت پر کسی غیر ملک کے شہزادے کو تخت پر بٹھانے کی تجویز ہوئی اور کئی لائق لائق شہزادوں سے درخواست کی گئی کہ وہ تخت ہسپانیہ پر جلوہ افروز ہوں۔ لیکن ہر ایک شہزادہ نے تخت پر بیٹھنے اور بادشاہ بننے سے انکار کر دیا۔ آخرکار جون سنہ ۱۸۷۰ء میں ہوہنزولرن کے شہزادہ لیوپولڈ نے جو شاہ پرشیا کا بھتیجا تھا اسپین کی بادشاہت منظور کر لی۔ جونہی کہ اس شہزادہ کے تخت اسپین کے منظور

---

[1] جنرل پریم عارضی گورنمنٹ کے پریزیڈنٹ کو میڈرڈ کے شارع عام میں ۲۸ دسمبر سنہ ۱۸۷۰ء کو گولی ماردی گئی جو دو دن کے بعد ۳۰ دسمبر کو زخم شدید کی وجہ سے راہی ملک بقا ہوئے ۱۲۔

کر لینے کی خبر فرانس کی گورنمنٹ کو پہنچی تو وہاں کے سرآوردہ لوگوں کو بڑا غصہ آیا۔ ڈیوک ڈی گرمونٹ اور ایم اولیوئر نے دوران بحث میں نہایت سخت الفاظ زبان سے نکالے اور اسی پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ سلطنت پرشیا کو دھمکی بھی دی گئی کہ اگر شہزادہ لیوپولڈ آف ہوہنزولرن کو تخت اسپین کے منظور کرنے کی اجازت دیگئی تو بہتر نہیں ہوگا۔ فرانس کے اس مخوفانہ رویہ نے تمام یورپ میں ایک بے انتہا جوش پھیلا دیا۔ اور یہ بات زبانزد عام ہوگئی کہ فرانس اور پرشیا میں اب کھٹکنے والی ہے۔ مگر برٹش گورنمنٹ کی عاقلانہ اور معقول صلاح سے یہ معاملہ اصلاح پر آ گیا یعنے پرنس ہوہنزولرن نے تخت اسپین سے کنارہ کشی اختیار کرلی۔ اور عوام کو اطمینان ہوگیا کہ اب یورپ میں جنگ کے خطرہ کا احتمال جاتا رہا۔ مگر افسوس یہ اون کو دھوکا ہوا۔ فرنچ گورنمنٹ کے ایک جلسہ میں جسمیں شہنشاہ نپولین والئے فرانس بھی شریک تھے یہ رائے قرار پائی کہ بادشاہ پرشیا سے اسبات کا اقرار لیا جاوے کہ وہ شہزادہ لیوپولڈ کے تخت اسپین کی امیدواری کو آئندہ بھی کبھی منظور نہ کرے گا۔ ایم بینی ڈیٹی فرانسیسی سفیر متعینہ دربار پرشیا کو اسبات کی ہدایتیں فوراً روانہ کی گئیں کہ وہ مفصلہ بالا تجویز کو شاہ پرشیا کے حضور میں گذرانے۔ ایم بینی ڈیٹی نے ہدایتوں کے بموجب یہ تجویز شاہ پرشیا کے حضور میں پیش کی۔ بادشاہ موصوف اس درخواست کو سنکر نہایت غصہ ہوا اور ایسی درخواستوں کے منظور کرنے سے بالکل انکار کر دیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ایم بینی ڈیٹی دوبارہ بادشاہ کے حضور میں گیا اور بادشاہ کو اس درخواست کے قبول کرلینے کی ترغیب دی۔ اس پر شاہ پرشیا کو بے انتہا غصہ آیا اور اُس نے فرانسیسی سفیر کو حکم دیا کہ ہمارے سامنے سے چلا جاوے۔

ایم بینی ڈیٹی نے اپنی فضول کوششوں کے نتیجہ سے فرانسیسی گورنمنٹ کو اسیوقت فوراً اطلاع دی اور ۱۵ جنوری ۱۸۷۰ء کو فرانس نے پرشیا کے برخلاف اعلان جنگ دیدیا۔

برٹش گورنمنٹ نے نہایت کوشش کی اور دونوں سلطنتوں کو ہر ایک طور سے سمجھایا کہ کسیطرح سے جنگ ہوا اور آپسمیں سمجھوتہ ہوجاوے۔ مگر اس کوشش میں کامیابی نہیں ہوئی۔ دونوں سلطنتوں نے جنگ کی تیاری شروع کردی عموماً خیال کیا جاتا تھا کہ یہ ایک نہایت ہی خوفناک جنگ ہوگی یہ لڑائی ایسی ہی ثابت ہوئی۔

---

؁ ماہ دسمبر ۱۸۷۰ء میں اسپین کی (کورٹس) پارلیمنٹ نے شہزادہ اموڈیس پسر بادشاہ اٹلی کو اسپین کا بادشاہ منتخب کیا اور یہ نیا منتخب بادشاہ ۲ جنوری ۱۸۷۱ء کو میڈرڈ میں داخل ہوا۔ عوام نے نہایت جوش اور تپاک سے اوس کا استقبال کیا۔

۱۹- جولائی ۱۸۷۰ء کو شاہ ولیم نے نارتھ جرمن پارلیمنٹ افتتاح کیا اور تخت کی جانب سے مفصلہ ذیل اسپیچ خود ادا کی -

" شمالی جرمنی تعہد کے معزز جنٹلمین -

جبکہ تمہارے گذشتہ جلسہ میں متعہدہ گورنمنٹ کی جانب سے ہم نے تمہارا خیر مقدم کیا تھا - اُس وقت بڑی خوشی اور شکر کا مقام تھا - چونکہ یورپ کے امن و امان میں کسی قسم کی خلل اندازی ڈالے بغیر - تہذیب کے پھیلانے میں اور ہماری رعایا کے خواہشات کے مطابق جو دلی کوششیں ہم نے کی تھیں اُسکے صلہ میں کامیابی کا انعام ہم کو خداوند کریم کی مدد سے ملگیا تھا - باوجود ایسی طمانیت کے اب متحدہ گورنمنٹوں کو جنگ کا خوف اور اُنپر اُسکا بار ڈالا گیا ہے - آپ کو ایک غیر معمولی اجلاس کے لئے طلب کیا گیا ہے اس سے آپ کو شمل ہمارے [illegible] بات کا یقین ہو جاوے گا کہ شمالی جرمنی تعہد نے قومی فوجوں کی درستی اسقدر محنت سے جو کی ہے تو اس سے کسی کو خطرہ اور خوف میں ڈالنے کا منشا نہیں تھا بلکہ ایک امن عام کی زیادہ تر حفاظت کی وجہ سے ایسا کیا گیا تھا - اور اب جبکہ ہم اپنی قومی فوجوں کو اپنی آزادی کے بچاؤ کے لئے طلب کرتے ہیں تو یہ صرف ہم اپنی عزت اور فرض کے احکام کی تعمیل کے بموجب کرتے ہیں - ایک جرمنی شہزادہ اسپین کے تخت کے لئے نامزد ہونے سے جسکی نامزدگی اور کنارہ کشی سے متحدہ گورنمنٹوں کو کوئی تعلق نہیں ہے شہنشاہ فرانس کو جنگ کرنے کیلئے ایک بہانہ ہاتھ لگ گیا ہے - اور یہ معاملہ سفرا کے ذریعہ سے اس طرح سے کہلایا گیا کہ سفارت کی تاریخوں میں آجتک ایسی کوئی نظیر نہیں ملسکتی ہے اور جبکہ یہ باعث جنگ ہی جاتا رہا یعنے اُس شہزادہ نے کنارہ کشی بھی کرلی تب بھی امن عام میں خلل اندازی ڈالنے کی نیت سے اُسی کے متعلق گفتگو جاری رکھی اور اسی طرح فرانس کے ایک حاکم سابق کے امن میں خلل اندازی کرنے کی بہت سی نظیریں ملتی ہیں - اگر جرمنی نے گذشتہ صدیوں میں اپنے حقوق کے تلف ہونے پر خاموشی اختیار کرلی تھی تو اُس کا سبب یہ تھا کہ جب جرمنی کی طاقت بنی ہوئی تھی - اور منتشر ہو رہی تھی اب جبکہ آجکل جرمنی کی کُل قومیں آزادی کے جنگ کے زمانہ سے متفق ہوتی جاتی ہیں اور اب جرمنی کی فوج ہر طرح سے مکمل اور تیار ہے اور دشمن کے آنے کے لئے کوئی گوشہ فوج سے خالی نہیں چھوڑا ہے لہذا جرمن قوم کی یہ خواہش ہے کہ فرانس کے حملے کی پوری مدافعت کرے - یہ الفاظ ہم نے ازرہ تکبر اور گھمنڈ نہیں کہے ہیں - تمام متعہدہ گورنمنٹوں اور ہم کو اس بات کا یقین کامل ہے کہ فتح اور شکست اُسی واحد کے ہاتھ میں ہے جو لڑائیوں کی قسمت کا فیصلہ کرتا ہے -

سے حاکم سابق نپولین اوّل ہے -

حشر کے دن خدا وند کریم اور تمام مرد مان کے روبرو وہ شخص اس بات کا ذمہ وار ہوگا جس نے کہ یورپ کے درمیان دو ملکوں کی صلح جو قوموں کو آپس میں ایک خونریز جنگ میں بھڑوا دیا ہے۔ اُمید ہے کہ شمال اور جنوب کی سب گورنمنٹیں حفظ حقوق اور آزادی کے لئے پورے طور سے اور جانبازی سے حملہ آوروں سے مقابلہ کرینگی۔ خداوند کریم ہمارے ساتھ ہوگا جسطرح کہ اُس نے ہمارے بزرگان کی مدد کی تھی" منفصلہ بالا تخت کی اسپیچ کے جواب میں شمالی جرمن پارلیمنٹ نے جو ایڈریس دیا وہ حسب ذیل ہے۔

"جس مبارک زبان سے حضور نے ہم کو مخاطب کرکے تقریر فرمائی اُس تقریر نے جرمن قوم میں ایک گونج پیدا کردی ہے اور تمام جرمنیوں کے دلوں میں ایک خیال دوڑ گیا ہے۔ فرانس کی تکبرانہ درخواست کو حضور نے جسطور سے مسترد فرمایا اُس سے تمام قوم کو بڑی خوشی اور بڑا فخر حاصل ہوا۔ جرمن قوم کو اُسی قوم کے ساتھ امن سے رہنا چاہئے کہ جو ہماری آزادی کی عزت کرے۔ فرانس جو خراب بیج بو رہا ہے اُسکا اثر فرانسیسی قوم کو بعد میں معلوم ہوگا۔ ہم اپنے فوجی بھائیوں کی بہادری پر بھروسہ کرکے کہتے ہیں کہ وہ ایک غیر حملہ آور کے آگے کبھی سر نہیں جھکا ئینگے۔ ہم اپنے بہادر بادشاہ پر بھروسہ رکھتے ہیں کہ جسطرح سے وہ اپنے ایام جوانی میں لڑا ہے۔ خدا کی مرضی یہی ہے کہ وہ اپنی ضعیفی عمر میں اس جنگ کو اختتام پر پہنچائے آخر میں ہم کو خداوند کریم پر بھروسہ ہے کہ وہ حملہ آور کی اس خراب جرأت کا اُسکو بدلہ دیگا۔ عوام میں بڑا جوش ہے اور تمام دنیا نے اس بات کو تسلیم کرلیا ہے کہ حق بجانب ہمارے ہے کل جرمن قوم میدان جنگ میں ایک دل ہوکر لڑیگی۔ اور عزت اور آزادی اور یورپ کا امن اور عوام کی خوشحالی اسی پر منحصر ہے۔"

۲۰۔ جولائی کے پیرس کے اخبار آفیشیل جرنل میں ہفتہ وار ملکی معاملات پر مفصلہ ذیل آرٹیکل شایع ہوا جس کے پڑھنے سے فرینچ گورنمنٹ کے سرکاری رویّہ کا اندازہ معلوم ہوتا ہے۔

"ہمارے شہنشاہ اور چیمبر اور وزارت اور ملک میں جسقدر دلی اتحاد اور اتفاق ہے وہ اظہر من الشمس ہے کسی قوم کو اپنے شہنشاہ پر اسقدر بھروسہ نہ ہوگا اور نہ شہنشاہ کو اپنی رعایا سے ایسی دلبستگی ہوگی جیسے کہ آجکل ہمارے ملک میں ہے۔ فرانس اپنے حقوق سے واقف ہے اور حب الوطنی کی خوشی میں اُسنے اپنی قسمت اپنی بہادر فوج کے ہاتھ میں دیدی ہے۔ وزیر صیغہ خارجہ نے ۱۵ جولائی کو جو بیان سینٹ کے روبرو کیا اور وزیر عدلت عالیہ نے جو بیان مجلس واضعان قانون کے روبرو کیا۔ اُس سے بڑا اثر ہوا۔ عوام کی رائے نے ایک لمحہ کے واسطے بھی اس امر کی تمیز کرنے میں تامل نہیں کیا کہ اس جنگ کی ذمہ داری اُن لوگوں پر

نہیں ہے جنہوں نے اپنی عزت کے بچاؤ کے لئے اعلان جنگ دیا ہے۔ بلکہ اس کے ذمہ دار وہ لوگ ہیں کہ جو بوجہ حرص کے غیر قوم کو خطرہ میں ڈالتے ہیں اور جنہوں نے کہ گورنمنٹوں اور قوموں کے عام فائدوں میں خرابی ڈالی ہے۔ شاہ پرشیا نے اس بات کا خود اقرار کر لیا تھا کہ اُس نے شہزادہ ہوہنزولرن کو تخت اسپین قبول کر لینے کے لئے اختیار دیدیا تھا۔ اُس نے اس خفیہ طور سے ایک ایسا اتحاد کرنا چاہا تھا جو ہمارے اقتدار اور آئندہ حکمت عملیوں کا منافی ہوتا چیمبر کی رائے ہی کہ ہمارے اعتراضات جائز تھے۔ پرشیا کا رویہ جو ڈنمارک کے ساتھ رہا جو کہ ابتک اضلاع شلیسوگ طلب کر رہا ہے۔ اُس پر بھی ہم نے اعتراض نہیں کیا اور جو بموجب عہد نامہ پریگ ڈنمارک کو ملنے چاہئیں اور گذشتہ چار سال سے وہ جنوبی جرمنی سلطنتوں میں جسطرح سے دخل دے رہا ہی اُس پر بھی ہم نے کوئی اعتراض نہیں کیا۔ ہم میں جو سلامت روی کی عادت ہے اس وجہ سے ہم ایسی بحث کو نہیں چھیڑتے ہیں جس سے دوسری قومیں دق ہوں۔ گو عہد نامجات اور ثالثی کے بموجب ہم کو ایسا کرنے کا حق حاصل ہے۔ ہم ملک اسپین سے کچھ نہیں چاہتے اور نہ اُس کی آزادی میں دخل دہی کرنا چاہتے ہیں۔ ہم نے تو صرف پرنس آف ہوہنزولرن کے بارہ میں جسکو ہم جانتے ہیں کہ شاہ پرشیا کا مطیع ہے گفتگو کی تھی اور شاہ پرشیا کو اس بارہ میں ہمارے سفیر نے جائز درخواست دی تھی۔ اور ہمارے مطالبہ زائد نہ تھے۔ ہم نے تو صرف اس بات پر قناعت کر لی تھی کہ پرنس آف ہوہنزولرن نے تخت اسپین سے جو کنارہ کشی کی ہے اُس کی ضمانت دیدیجا دے اور جس حادثہ نے کہ ہم کو واجبی طور سے ایسا مشتعل کر دیا تھا اُس کا آئندہ وقوع نہ ہو وے۔ چونکہ ڈنمارک کی ڈچیوں[۵] (جاگیرات) کے بارہ میں جو معاملہ گذرا ہے وہ اس قابل نہیں ہے کہ فراموش کیا جا سکے۔ فرینک فورٹ میں ۳۰- نومبر ۱۸۵۲ء کو جو عہد نامہ ہوا تھا اُس کے ذریعہ سے اگسٹنبرگ خاندان کے سرگروہ نے ایک شہزادہ کے ایمان اور عزت پر بعوض پندرہ لاکھ ڈالر کے جو ڈنمارک سے اُس نے وصول پائے ڈچیون کے تمام حقوق چھوڑ دئے تھے۔ مگر چند سالوں کے بعد اس شہزادہ کے بیٹے نے ان ڈچیز کی وراثت کا دعویٰ کیا لیکن جو روپیہ اس حقوق چھوڑنے کے عوض میں لیا تھا اُس کو واپس دینے کیلئے کچھ نہیں کہا

۵ - شہنشاہان آسٹریا خاندان اگسٹنبرگ سے ہیں۔ اسی خاندان کے ایک شہزادہ نے یہ ڈچی ڈنمارک کو بیع کر دی تھی۔ مگر قاعدہ ہے کہ شہنشاہوں میں ہوس زیادہ ہوتی ہی شہنشاہ آسٹریا نے پرشیا کی معاونت سے ۱۸۶۴ء میں زبردستی ڈنمارک سے اُنکو فتح کر لیا۔ پرشیا کی نیت بدلگئی اُس نے ان پر قبضہ کرنا چاہا۔ مگر پنچایت نے یہ آسٹریا ہی کو دلائیں۔ اس بات سے آزردہ ہو کر پرشیا نے ۱۸۶۶ء میں آسٹریا کو شکست دیکر اُس سے یہ صوبے لیلئے۔ اس تمثیل کو بیان کرکے فرانس والے یہ ثابت کرنا چاہتی تھی۔ کہ پرشیا بڑا غاصب اور بدعہد ہے۔ مصباح مترجم ۱۲-

خلاصہ یہ کہ تنازعہ حال اس وجہ سے پیدا ہوا ہے کہ ایک غیر طاقت نے اپنی عزت وقوت بڑھانے کیلئے جس سے ہماری عزت اور ہمارے فوائد کو نقصان پہنچے۔ یورپ کی موازنہ قوت میں خلل اندازی کرنا چاہا۔ ہم نے تو صرف ایک چیز چاہی تھی۔ کہ ہمارا اس بات سے اطمینان کردیا جاوے کہ آئندہ پھر یہ بات نہ ہوگی۔ ہمارے شہنشاہ کا ابتدا سے یہی خیال ہے اور اس سے زیادہ بالکل نہیں ہے۔ ہمارے سفیر کو جو مراسلہ بھیجا گیا جو مقام ایمس میں شاہ پرشیا سے گفتگو کرنے گیا ہوا تھا اُس کا آخری فقرہ یہ تھا۔ تاکہ کنارہ کشی موثر ہو اسلئے یہ ضروری ہے کہ شاہ بھی اس میں شامل ہوں اور ہم کو اس قسم کا اطمینان دلادیں کہ وہ آئندہ بھی ایسی نامزدگی کا اختیار نہ دینگے۔ اسطرح سے یہ سوال جو ابتدا ہی میں بیان کردیا گیا تھا۔ ہمارے اس سوال کا جواب کیا دیا گیا۔ یہی کہ کانفرنس یعنے سفارتی گفتگو بند کردیگئی۔ کوشی بینی ڈیٹی نے مرسولہ ہدایات پر عمل کرکے ایک لفظ بھی زبان سے ایسا نہیں نکالا تھا کہ جو پرشیا کے لئے متزلزل حیثیت ہو۔ نہایت ادب سے اُس نے شاہ ولیم سے صرف یہ درخواست دی کہ اگر تخت اسپین کسیکو پھر دیا جاوے تو آپ پرنس ہنزولرن کو اس کے منظور کرنیکا اختیار نہ دیں۔ شاہ نے اسبات کو نامنظور کرکے فرانس کی عزت کو نقصان پہونچایا اور اسی پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ اپنے ایک ایڈیکانگ کی معرفت ہمارے سفیر کو کہلا دیا کہ ہم سفیر فرانس کو رکھنا نہیں چاہتے اور اس طرح سے ہماری عزت کو صدمہ پہنچایا۔ علاوہ ازیں شاہ پرشیا نے جنگی تیاری شروع کردی ہے اور برلن کی کیبنیٹ نے اپنے تمام سفیران ممالک غیر کو اس مضمون کے تار بھیجے اُس میں فرانس کی نسبت سخت توہینی کلمات استعمال کئے ہیں۔ غصے سے لرزتے ہوئے فرانسیسیوں نے اب اپنا ہاتھ تلوار کے قبضہ پر رکھا ہے۔ سینٹ اور مجلس وضعان قانون نے اپنی حب الوطنی کا پورا پورا ثبوت دیا ہے جسطرح سے کہ سینٹ کے پریزیڈنٹ نے کہا تھا فرانس اب صرف خدا ہی سے امید رکھتی ہے اور اپنی بہادری سے اپنی فتحمندی کی اُمید ہے"۔

۲۱۔ جولائی کے آفیشل جرنل اخبار میں مفصلۂ ذیل شہنشاہی اعلان تمام فرانسیسی قوم کے نام شایع ہوا۔

"اے فرانسیسی قوم"!

"انسان کی زندگی میں کچھ ایسے موقع بھی ہوتے ہیں جبکہ قوم کی عزت کو نقصان پہنچایا جاوے تو تمام فوائد کو نظرانداز کرکے جان و مال سے ملک کو فائدہ پہنچانا چاہئے اور وہ موقع اب فرانس میں آگیا ہے سلطنت پرشیا نے جسکی جانب ہم نے دوران جنگ ۱۸۶۶ء سے اور بعد ختم جنگ سے ہم نے نہایت دوستی کا رویہ اختیار کر رکھا ہے۔ ہماری عمدہ خواہشوں اور تحمل کی کچھ قدر نہیں کی۔ اور خوفناک رویہ اختیار کر لینے

اسسے اُس نے ہر چہار جانب بے اطمینانی پھیلادی ہے اور اپنی حفاظت کے لئے اسوجہ سے ہر سلطنت کو اپنی فوج زیادہ کرنے پر مجبور کردیا ہے اور اپنی طرز عمل سے یورپ کو اُس نے لشکرگاہ بنا دیا ہے۔ جہانکہ ہر روز غیر قابل اطمینان حالت ہے اور ہر روز آئندہ کا خوف کیا جاتا ہے کہ خدا جانے کل کیا ہوگا۔ یہ آخری واقعہ جو ہوا ہے اس سے بین الاقوام تعلقات کی کمزوری ظاہر ہے اور اب حالت نازک ہوگئی ہے۔ پرشیا کے اس آخری طرز عمل پر ہم نے اعتراض کیا۔ ہمارے عذرات کی پرشیا نے کچھ پروا نہیں کی۔ اور ہمارے واسطے حقارت آمیز کارروائی شروع کی۔ ہمارے کل ملک کو اس رویہ پر بہت غصہ ہے اور فرانس کے ایک گوشہ سے دوسرے گوشہ تک ایک ہی آواز جنگ جنگ کی گونج رہی ہے۔ اب ہمارے لئے صرف یہ بات باقی ہے کہ ہم اپنی قسمتوں کو ہتھیاروں کے فیصلے پر چھوڑ دیں "

"ہم جرمنی سے جنگ نہیں کرتے۔ جسکی آزادی کا ہم ادب کرتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ وہ لوگ جنکو قوم جرمنی کہا جاتا ہے اُنہیں اختیار ہے چاہے وہ اپنی قسمتوں کا فیصلہ کسیطرح کریں۔ ہم تو یہ چاہتے ہیں کہ ہم اپنے تئیں مضبوط اور اپنی آئندہ حفاظت کو زیادہ مستحکم کریں۔ عوام کے فوائد مدنظر رکھکر ہم یہ چاہتے ہیں کہ ہمیشہ کو امن نصیب ہو جاوے اور اُس خطرہ کی حالت کا خاتمہ ہو جاوے جسکے خوف سے تمام قومیں اپنی تمام آمدنی کو فوج اور ہتھیار کی درستی پر صرف کر رہے ہیں"

"اے فرنچ قوم۔ ہم اب اپنے تئیں اپنی بہادر فوج کی اعلےٰ افسری پر مقرر کرتے ہیں جو اپنے فرض کی ادائگی اور حب الوطنی کے جوش سے بھری ہوئی ہے۔ وہ اپنی قدر خود خوب جانتی ہے چونکہ دنیا کی ہر چہار جانب جدھر اُس نے رُخ کیا فتح اُسکے ساتھ ساتھ رہی ہے۔ گو ہمارا فرزند ابھی نوعمر ہے لیکن ہم اُسکو بھی اپنے ہمراہ رکھینگے وہ اپنے فرائض سے بخوبی واقف ہے جو اُسکے نام نے اُسپر مقرر کئے ہیں اور جو لوگ کہ اپنے ملک کی حفاظت کے لئے لڑتے ہیں اُن کے خطروں میں شریک ہونے کا اُس کو فخر ہے۔ دُعا ہے کہ اللہ تعالےٰ ہماری کوششوں میں برکت دیوے۔ وہ بڑی قوم جو اپنے واجبی حق کی حفاظت کرتی ہے وہ کبھی شکست نہیں پاتی "

راقم۔ نیپولین

شاہ پرشیا کی جانب سے ۲۱۔ جولائی کو اسٹائس انزیگر اخبار میں حسب ذیل شاہی اعلان مشتہر ہوا۔

"ہم معہ کل جرمنی افواج کے ایک خود غرضانہ حملہ کے مدافعت کے لئے تلوار کھینچنے کے لئے مجبور کئے گئے ہیں۔ خداوند کریم اس بات سے خوب آگاہ ہے اور عوام الناس بھی جانتے ہیں کہ ہم نے اپنی جانب سے جنگ

# فہرست تالیفات مولوی محمد انشاء اللہ صاحب متعلقہ سلطنت عثمانیہ و دیگر کتب موجودہ حمیدیہ ایجنسی امرتسر

(۱) **بست سالہ عہد حکومت** } خلیفۃ المسلمین اعلیحضرت سلطان عبدالحمید خان ثانی الغازی خلد اللہ ملکہ جسمیں شہنشاہ روم کی عہد حکومت کی بست سالہ حالات بڑی وضاحت اور عمدگی سے درج کیئے گئے ہیں۔ یہہ کتاب بوجہہ عام پسند اور دلچسپ ہونے کی کئی دفعہ چھپکر ہاتھوں ہاتھہ فروخت ہوچکی ہے۔ اردو زبان کی کتابوں میں اس بات کا فخر صرف یہی کتاب کرسکتی ہے کہ اسے خلیفۃ المسلمین کے ملاحظہ ہمایوں سے گذرنے کی سعادت اور نیز یہہ شرف حاصل ہوا کہ ذات قدسی صفات حضرت شہنشاہی نے اسکا ترکی میں ترجمہ کیئے جانے کا ایما فرمایا۔ حجم چہہ سو صفحہ طبع چہارم قیمت فیجلد ڈہائی روپیہ (عہ؍)

(۲) **مفروضہ مظالم آرمینیا** } اسمیں عالی دماغ اور فاضل مؤلف نے معاملات متعلقہ ٹرکی اور مسئلہ آرمینیا کو مختلف پہلوؤں بدلایل شائستہ و براہین بایستہ بحث کی ہے۔ تمام صاحبان نے جنہوں نے اس کتاب کے مضامین کو پڑھا ہے نہایت زور سے اس کتاب کے جامع اور بسیط ہونے کی تعریف کی ہے۔ اردو زبان میں ایسی جامع کتاب جو روم اور مسیحی یورپ کے تعلقات کے متعلق حالات سے کامل آگاہی دے سکے۔ ابتک کہیں تالیف نہیں ہوئی۔ عہد نامہ سینٹسٹیفانو۔ خطوط نپولین بونا پارٹ۔ تقریر گلیڈسٹون کے علاوہ خلافت مآب کی تصویر بھی لگئی ہے یہہ فخر اسی کتاب کو حاصل ہے کہ مسئلہ آرمینیا کے تصفیہ کے متعلق جو قیاس ۱۸۹۵ء میں اس کتاب میں ظاہر کیئے گئے تھے وہ بالکل درست ثابت ہوئے۔ قیمت ایک روپیہ . . . . . . . . . . (عـه؍)

(۳) **ایضاً بزبان انگریزی** قیمت چھہ آنہ . . . . . . . . . (۶؍)

(۴) **واقعات روم**۔ یہہ کتاب ایک ایماندار امریکن انگریز کی تصنیف ہے۔ جسکو مولوی محمد انشاء اللہ صاحب صاحب نے اردو میں ترجمہ کیا ہے۔ اس کتاب میں مجملاً وہ تمام ترقیاں درج ہیں جو موجودہ سلطان کی عہد میں ہوئی ہیں اسمیں لایق مصنف نے کوئی صیغہ بغیر ذکر کیئے نہیں چھوڑا۔ ریلوے کے حال سے شروع کیا ہے اور تمام ضروری محکموں کی کیفیت نہایت وضاحت سے سمجھائی ہے۔ اسمیں فاضل مترجم کی نوٹ اصل کتاب کے لطف کو دوبالا کیئے دیتے ہیں اس کتاب کو غور سے پڑھنے والا ایسا محو ہوجاتا ہے کہ گویا خود ٹرکی میں بیٹھا ہوا ہر صیغہ اور محکمہ کی پڑتال کر رہا ہے قیمت بارہ آنہ (۱۲؍)

(۵) **ٹرکی کی موجودہ حالت اور اُسکی باجگذار ریاستیں**۔ اس رسالہ میں ٹرکی۔ مصر معہ نہر سویز تیونس۔ بلغاریہ۔ بوسینیا۔ ہرزیگوینا۔ ساموس اور قبرس کے تمدن تجارت بری و بحری طاقت۔ تعلیم ریلوے قرضجات قومی صنعت و حرفت۔ زراعت۔ مردم شماری۔ رقبہ طرز و آئین حکومت اور موجودہ پولیٹکل حالت پر بحث کیگئی ہے نہایت جامع کتاب ہے۔ قیمت ایک روپیہ۔ (عـه؍)

(۶) **تاریخ خاندان عثمانیہ**۔ اس کتاب میں صرف خاندان عثمانیہ کے حالات پر ہی کفایت نہیں کیگئی بلکہ ضمناً کئی دیگر اسلامی سلطنتوں کی تنزل و بربادی کے واقعات اور اسباب اور یورپین پالیسی اور مشرقی مسئلہ پر بھی مفصل بحث کرنے کے ساتھہ ہی ان ضروری اوصاف اور خوبیوں کی توضیح کی گئی ہے جنکے بغیر کوئی قوم مقتدر اور زندہ قوم نہیں رہ سکتی۔ یقین ہے کہ تاریخ بالخصوص اسلامی تاریخ سے واقفیت پیدا کرنے اور دول یورپ اور اسلامی طاقتوں کے موجودہ

و سابقہ تعلقات کے اسرار کو معلوم کرنے کے شائقین اس بسیط کتاب کا مطالعہ فایدہ سے خالی نہیں پائینگے۔ آجتک اردو میں کوئی ایسی کتاب شایع نہیں ہوئی تھی جسمیں مسلمانوں کی اس واحد مقتدر سلطنت کے حالات جو کئی صدیوں سے اسلام کی پولیٹیکل طاقت کو قائم رکھنے کا کام دے رہی ہے۔ ایسی شرح و بسط سے جدید تاریخی اصول پر لکھے گئے ہوں۔ اس کتاب کی دو جلدیں ہیں۔ جلد اول میں ابتدائے خاندان سے سلطان محمد چہارم کے عہد تک کے حالات ہیں قیمت (عا) اور دوسری جلد میں سلطان سلیمان ثانی ۱۶۸۷ء سے لیکر جلالتمآب سلطان عبدالحمید خاں ثانی شہنشاہ حال کی تخت نشینی تک کے مفصل حالات قلمبند کئے گئے ہیں۔ جسکی قیمت (عہ) ہے۔ ہر دو حصہ (لعہ) ہے۔

۷ **محاربات پلیونا**۔ یہ کتاب ایک انگریز نوجوان نے جو ۱۸۷۷ء میں سترہ برس کی عمر میں بطور والینٹر عساکر عثمانیہ میں داخل ہو کر غازی **عثمان پاشا** شیر پلیونا کے قیامت تک یاد رہنے والے قیامت خیز معرکوں میں شریک رہا تھا۔ ۱۸۹۵ء میں بزبان انگریزی تحریر کی تھی۔ اس کتاب کا ترجمہ ابنائے ملک کو ان معرکوں کے مفصل حالات سے آگاہ کرنے کے لیئے اردو زبان میں کیا گیا ہے۔ اور حسب ضرورت جابجا حواشی بھی شامل کر دئے گئے ہیں۔ مزید براں پلیونا کے چاروں محاربوں کے رنگین نقشے بھی دیدئے ہیں۔ فوجی اصحاب کو اس کتاب کا مطالعہ اپنے پروفیشن اور فوجی علوم و فنون میں کامل مہارت حاصل کرنے کے لیئے نہایت مفید ثابت ہو گا۔ چنانچہ انگریزی کتاب کو اس لحاظ سے تمام فوجی مبصرین نے قابل سند قرار دیا ہے اور یہی رائے چند دن ہوئے اخبار پائونیر نے ظاہر کی تھی۔ عام شائقین کو بھی اسکے مطالعہ سے جدال و قتال اور فن معرکہ آرائی کے موجودہ اصول و قواعد اور طریق مدافعت و فوجکشی وغیرہ کے متعلق عام واقفیت ہو جائیگی جو انہیں محاربہ کے حالات سمجھنے میں بہت مدد دیگی۔ محاربات تھسلی کی نسبت بھی جو تاریخی لحاظ سے نہایت دلچسپ معلومات دینے کے علاوہ ایک اعلے پایہ کے جرمن فوجی افسر کی تحریر پر بھی مشتمل ہے۔ یہ ریمارک بالکل صادق آتا ہے۔ کتاب کے تین حصے ہیں قیمت فی حصہ (عمر)

**(۸) محاربات تھسلی** } مکمل تاریخ جنگ روم و یونان۔ جسمیں ایک جرمن سٹاف افسر کی تاریخ کارزار روم و یونان اور ترکوں کے مشہور خیر خواہ اور صادق دوست سر ایشمیڈ بارٹلٹ صاحب ممبر پارلیمنٹ انگلستان کی کتاب معرکہ ہائے تھسلی کا پورا ترجمہ دینے کے علاوہ مولف نے جابجا اپنی ذاتی واقفیت سے حواشی اور ضمیمے ایزاد کر دیئے ہیں اور کئی اور مضمون بھی جو محاربات سے متعلق تھے۔ شرح و بسط کے ساتھ شامل کر دئے گئے ہیں۔ مضمون ایسا مسلسل اور سلیس ہے کہ پڑھنے والا میدان جنگ کا سماں دیکھ رہا ہے۔ ترکی پاشاؤں اور جلیل القدر افسروں کی تصویریں اور متعدد نقشے بھی کتاب میں درج کر دی گئے ہیں۔ ۱۸۹۸ء کی محاربات سوڈان و مصر اور ۱۸۹۷ء کی سرحدی محاربات تیراہ و مہمند وغیرہ کا حال بھی ضمناً لکھا گیا ہے۔ حجم ایک ہزار صفحہ۔ کتاب کے تین حصہ ہیں۔ قیمت فی حصہ (عہ ۱۲)

**(۹) حالات استنبول و قسطنطنیہ** } اس کتاب میں اسلامی دارالخلافہ کی گذشتہ تاریخ دینے کے بعد شہر کی موجودہ کیفیت۔ وہاں کی پبلک عمارات اور شاہی محلات دلفریب سینیری اور مناظر اور ترکوں کی موجودہ طرز معاشرت اور خلقی اوصاف اور سلطان المعظم کے شاہانہ دربار اور محاسن حمیدہ و علم پروری۔ خوش اخلاقی۔ مہمان نوازی وغیرہ اوصاف جمیلہ کا بالتفصیل ذکر کیا گیا ہے اور ضمناً آرمینیا کی



سراج منیر ترجمہ اردو تفسیر کبیر مولفہ مولانا فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ۔ دنیا بھر میں جامع تصنیف ہے۔ پارہ اول کی تفسیر بڑی تقطیع حجم پونے چھ سو صفحہ قیمت (للعہ) - حمایل شریف مترجم (عا) مجلد - ترجمہ تاریخ ابن خلدون اعہ فی حصہ (عمر)
یتیم حکیم (۴) - سوانح قیس مجنون (۴) - سوانح عمری سلطان صلاح الدین (عمر)

طبعی خباثت بھی واضح کردیگئی ہے۔ اس کتاب میں انگلستان کے مشہور سیاح اور مورخ مسٹر مورین کرافورڈ اور لیڈی سیکسمار صاحبہ کی کتابوں کا ترجمہ دینے کے علاوہ گبن اینڈ منڈ اوسرایڈورڈ کریسی اور دیگر مستند یورپین و ترکی مورخین کی کتابوں سے مدد لیگئی ہے قیمت ایک روپیہ . . . . . . . . . (عـہ ۱)

(۱۰) **ترکوں کی موجودہ ترقیات اور اسلامی دنیا کا فوٹو** } اس کتاب کا مضمون اسکے نام سے ظاہر ہو رہا ہے۔ وہ دور استی پسند و صداقت شعار انگریز سیاحین اور حافظ عبد الرحمٰن و دیگر اسلامی سیاحوں اور خود مؤلف کی مختلف تحریروں کا مجموعہ ہے۔ اسمیں اُن مزید ملکی و انتظامی اصلاحوں اور ترقیوں اور آثر و محاسن حمیدیہ کی توضیح کرنے کے ساتھ ہی جنکا مندرجہ بالا کتاب میں ذکر نہیں ہوا۔ اُن ترقیوں کو بالخصوص بیان کیا گیا ہے۔ جو عثمانیہ ترک من حیث القوم کر رہے ہیں۔ مسٹر وٹ مین نے ترکوں کا سچا فوٹو دیکر اُنکے اوصاف جمیلہ کا منصفانہ اعتراف کیا ہے۔ اور بدلایل قطعی ثابت کر دیا ہے کہ مفسدہ آرمینیا کو متعلق یورپین مفتریوں کے بہتان محض بے بنیاد ہیں پھر اسکے واقعی حالات بتا کر ذاتی تجربہ کی بنا پر لکھا ہے کہ اکثر ترکی عہدہ دار نہایت باخبر اور قابل ہیں اور کہ ترک معقول ترقی کر رہے ہیں۔ اسی ضمن میں مارشل شاکر پاشا مرحوم کے مضامین دربارہ بغداد ریلوے اور دیگر مضامین بھی درج کیے گئے ہیں مسٹر کولمان نے سلطنت کے تقریباً تمام عجائبات قدیمہ کی پُرانی تاریخ اور موجودہ حالت بیان کرنیکے بعد تجارت۔ صنعت۔ علم و فن۔ زراعت الغرض لوازمات تمدن و شائستگی کے ہر شعبہ اور صیغہ میں ملک کی قابل تعریف مسلسل ترقی کا ایسے دلچسپ پیرایہ میں ذکر کیا ہے کہ گویا پڑھنے والا ملک میں موجود اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کر رہا ہے اور خود ان صنعتوں وغیرہ کی ایسی عمدہ توضیح کی ہے کہ از دیاد علم اور دماغی تفریح کے علاوہ اسکا مطالعہ عملی فائدہ سے بھی خالی نہیں۔ ان دونوں مصنفوں کی کتابوں کا ترجمہ مع حواشی متعددہ دینے کے ساتھ اس کتاب میں چین۔ مجمع الجزائر۔ حجاز۔ نجد۔ ایران۔ افریقہ کے مختلف حصص الغرض دنیا کے کُل ممالک کے مسلمانوں کی موجودہ حالت اور گذشتہ مجمل تاریخ دیدیگئی ہے۔ جس سے وہ فی الواقع مرقع اسلام کہلانے کی مستحق ہوگئی ہے۔ مزید براں تعلیمی مسئلہ ممالک غیر میں نوآبادیاں و تجارتی سلسلہ قایم کرنے اور قوم کی ترقی کے دیگر وسائل [illegible] پر سر سید مرحوم اور کئی فاضل ترکوں کی آرا درج کرکے جامع بحث کیگئی ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ تاریخی جغرافی صنعتی تجارتی و قومی ہر لحاظ سے نہایت مفید ثابت ہوگا۔ ان جملہ مضامین پر حاوی ہونے کے سوا وہ ۱۸۹۷ء سے ۱۹۰۰ء تک تین برسوں کی مکمل تاریخ اسلامی دنیا بالخصوص سلطنت عثمانیہ کی ہے۔ اسمیں کئی نواحات اور سلطنت عثمانیہ کے چند سربرآوردہ زندہ و فوت شدہ مدبرین اور اعیان دولت کی تصویریں بھی دیدیگئی ہیں۔ ان خوبیوں اور ضخامت کتاب کے مقابلہ پر قیمت صرف . . . . . . . . . . . [illegible] ہے۔

(۱۱) **تاریخ مراکو** } اس کتاب میں اسلامی دنیا کے مغربی حصہ جسکے متعلق ابتک اردو میں کوئی کتاب موجود نہیں ہے ابتدائی زمانہ سے لیکر اسوقت تک کی مسلسل و مفصل تاریخ کے علاوہ موجودہ پولیٹکل تمدنی اور ملکی اور جغرافی کیفیت مشرح درج کیگئی ہے۔ اور ساتھ ہی تمام عرب و یورپین مورخین اور انکی تصنیفات کی جامع فہرست مع مختصر سوانح عمریوں کے اضافہ کیگئی ہے۔ تین حصوں میں قیمت فی حصہ ایک روپیہ ایک آنہ (عـہ ۱)

(۱۲) **فیوچر آف اسلام** } (یعنی اسلام کی آیندہ حالت) یہ کتاب انگلستان کے مشہور ادیب مسٹر ولفرڈ بلنٹ نے جو اکثر بلاد اسلامی و ہندوستان کی سیاحت کیچکے ہیں اور برسوں سے باستقلال مصر میں رہتے [illegible] ہیں تحریر کی ہے اسکا

مضمون اسکے نام ہی ظاہر ہو رہا ہے۔ اسکا مطالعہ مسلمانوں کیلئے بیحد فایدہ بخش ہو سکتا ہے مصنف کو بعض بعض قابل اعتراض خیالات و آرائے کی مناسب تردید کردیگئی ہے۔ قیمت دو روپیہ (عـہ) انگریزی میں اسکی قیمت سات روپیہ ہے۔

## ترکی زبان سیکھنے کی کتاب

جسکے مطالعہ سے وہ شخص جو تھوڑی بہت لیاقت عربی میں رکھتا ہو ترکی زبان تھوڑی عرصہ میں سیکھ سکتا ہو۔ مطبوعہ استنبول قیمت ـــہ

**خاص رعایت** مندرجہ بالا کتب کی خریداری پر تجار اور دینی طلبا سے خاص رعایت ہوگی۔ محصول ڈاک خرچ وی پی بذمہ خریدار جواب کے لیئے آدہ آنہ کا ٹکٹ یا جوابی کارڈ بھیجا جائے۔

## حمیدیہ ایجنسی

امرتسر اور پنجاب کی مصنوعات و پیداوار از قسم پشمینہ ریشمی پارچات۔ قالین ریشمی ازار بند زیورات طلائی و نقرئی۔ پتھر اور ہاتھی دانت کے کھلونے چاء سبز و سیاہ۔ ادویہ مفردہ و مرکبہ انگریزی یونانی و ہندی بھیج سکتی اور بلاد مصر و روم سے ہر قسم کی کتاب۔ مطلا قرآن شریف مالیتی ـــہ و دلائل الخیرات مطلا قیمتی ـــہ مطلا قطعات قیمتی فی عدد ایک روپیہ اور دیگر اشیاء ترکی ٹوپیاں وغیرہ منگوا سکتی ہے اور یہاں سے بالتصویر و خوشخط پرانی قلمی کتابوں کی فروخت کا انتظام کرسکتی ہے ان تمام فرمایشوں کی تعمیل میں ہر طرح کی مستعدی خوش معاملگی اور احتیاط برتی جائیگی۔ جو خریداروں کی خوشنودی کا باعث ہوگی۔ کتابوں کے علاوہ دیگر فرمایشات کیواسطے کم از کم اشیاء مطلوبہ کی تخمینی قیمت کا پانچواں حصہ پیشگی وصول ہونا ضروری ہے۔ ایجنسی ان فرمایشات پر انکی نوعیت کے لحاظ سے ایک آنہ سے لیکر دو آنہ تک فی روپیہ کمیشن چارج کریگی۔ جملہ فرمایشیں خوشخط لکھے ہوئے پتہ پر ہوں۔

## دیگر مصنفین کی عمدہ کتابیں

**کتاب الصرف عربی** جسمیں عربی صرف کے مسایل بطرز جدید بیان کیئے گئے ہیں (ـــہ)

**کتاب النحو** اردو کے ذریعہ عربی نحو کے مطالب پر آسانی قادر ہو سکنے کا عمدہ ذریعہ قیمت ـــہ

**آیات اللہ الکاملہ** ترجمہ حجۃ اللہ البالغہ مصنفہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی مرحوم و مغفور قیمت ڈھائی روپیہ (ـــہ)

**تذکرۃ الاولیاء اردو** ایک سو کے قریب ولیوں کے تذکرات زندگی اور انکے مؤثر اقوال (ـــہ)

**کشف المحجوب اردو** ۵۶۰ صفحہ کی کتاب تصنیف جناب شیخ مخدوم علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ المشہور بداتا گنج بخش قابل ملاحظہ ترجمہ (ـــہ)

**تائید المحمد والقرآن** ترجمہ اپالوجی فار محمد اینڈ قرآن مصنفہ جان ڈیون پورٹ صاحب۔ (ـــہ)

**الصدیق** حضرت ابوبکر صدیق رضہ کی زندگی کے حالات تاریخی طور پر ابتداء سے زمانہ وفات تک (ـــہ)

**الفاروق** یعنی حضرت عمر رضہ کی مفصل سوانحعمری مصنفہ شمس العلما مولانا شبلی نعمانی مجلد (ـــہ) غیر مجلد (ـــہ)

**المرتضیٰ** حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کے حالات تاریخی طور پر ابتدائے پیدایش سے زمانہ شہادت تک قیمت (ـــہ)

**سیرۃ الفاروق** حضرت عمر فاروق رضہ کی مفصل سوانحعمری مولفہ مولوی سراج الدین احمد صاحب ایڈیٹر اخبار چودہویں صدی (ـــہ)

**سیرۃ النعمان** یعنی امام اعظم ابوحنیفہ علیہ الرحمہ کی سوانحعمری مولفہ مولانا شبلی نعمانی (ـــہ)

**المامون** خلیفہ مامون رشید عباسی کے علمی و عملی ترقیوں کے حالات (ـــہ)

**الہارون** خلیفہ ہارون رشید کی سوانحعمری اور دیگر حالات (ـــہ)

**حیات صلاح الدین** یعنی سلطان صلاح الدین فاتح بیت المقدس کی سوانحعمری اور جنگہائے صلیبی کی دلچسپ تاریخ (ـــہ)

**اورنگ زیب** اسمیں اورنگ زیب کی اصلی عادات اور مزاج و اطوار کو نہایت عمدگی سے بیان کیا ہے دیگر تاریخی حالات ...